ایک دفعہ کسی شخص نے آپ کے ہاتھ کو بوسہ دینا چاہا تو منع کر دیا کہ بیرونِ عرب اس طرح بادشاہوں کی تعظیم کی جاتی ہے۔ جب آپ چلتے تو صحابہ آگے بھی چلتے پیچھے بھی۔ غلاموں تک کے پاس بیٹھنے یا ان کے ساتھ کھانا کھانے میں آپ کو عار نہ تھا۔

نماز فجر کے بعد آپ مسجد نبوی ہی میں ٹھہر جاتے اور مختلف باتیں معلوم کرتے۔ عورتیں مجلس نبوی سے زیادہ فائدہ نہ اٹھا سکتی تھیں تو ان کی درخواست پر ایک خاص دن مقرر کر دیا گیا۔

حضرت ابوہریرہ سے روایت ہے کہ رسول خدا نے فرمایا میرے ورثا (میرے بعد) روپیہ پیسہ میں حصہ نہ لیں (بلکہ) جو کچھ میں اپنی بیویوں کے اخراجات سے فاضل چھوڑ جاؤں وہ صدقہ ہے۔ (۴۴۳۔ جلد دوم بخاری)

عالم نزع میں خیال آیا کہ کچھ اشرفیاں پڑی ہوئی ہیں حضرت عائشہ سے فرمایا۔ جاؤ خیرات کر دو۔

وقتِ رحلت آپ کی زرہ ایک یہودی کے پاس تین صاع میں رہن تھی۔

# رسول اللہ کی ازواج مطہرات

حضرت اسمٰعیل ذبیح اللہ بن حضرت

| | | | |
|---|---|---|---|
| نقطہ | عدی | عامر | تیم |
| مخزوم | رواح | حل | سعد |
| عمرو | قرط | مالک | کعب |
| عبداللہ | رباح | نصر | عامر |
| مغیرہ | عبدالعزیٰ | عبدود | ابوقحافہ |
| ابو امیہ | نفیل | عبدالشمس | ابوبکر |
| | الخطاب | قیس | |
| | عمر | زمعہ | |
| بی بی ام سلمہ | بی بی حفصہ | بی بی سودہ | بی بی عائشہ |
| بیوہ | بیوہ | بیوہ | کنواری |
| (۶) ۴ ہجری | (۴) ۳ ہجری | (۲) ۱۰ نبوی | (۳) ۲ھ |

# قریش خاندان کی

ابراہیم خلیل اللہ کی انچاسویں (۴۹) پشت میں عدنان دوم

مدرکہ بن الیاس بن مضر بن معد ثانی بن عدنان دوم

1. خزیمہ — کنانہ — نضر — مالک — فہر — غالب — لوی — کعب — مرہ — کلاب — قصی
   - قصی — عبد العزی — اسد — خویلد — بی بی خدیجہ (دو شوہروں کی بیوہ) (۱) ــــ نبوت سے ۱۵ سال قبل
   - قصی — عبد مناف — ہاشم — عبد المطلب — عبد اللہ — محمد رسول اللہ
   - عبد مناف — عبد شمس — امیہ — حرب — ابو سفیان — بی بی ام حبیبہ (بیوہ) (۹) ــــ سنہ ۶ھ
2. اسد — دودان — غنم — کثیر — مرہ — صبرہ — یعمر — رباب — جحش — بی بی زینب (زید کی طلاق شدہ) (۷) ــــ سنہ ۵ھ

# ۱۔ اُم المومنین حضرت خدیجہؓ الکبریٰ

خاندان | بی بی خدیجہ قبیلہ قریش کے ایک نامور سوداگر خویلد کی بیٹی تھیں۔
شجرہ نسب باپ کی طرف سے اس طرح ہے۔ خدیجہ بنت خویلد بن اسد بن عبدالعزیٰ بن قصی اور قصی رسول اللہ کے پردادا ہاشم کے بھی دادا تھے گویا بی بی خدیجہ اور رسول اللہ دونوں کا شجرہ نسب قصی سے جا کر ملتا ہے۔

ماں کی طرف سے سلسلۂ نسب یوں ہے:۔ خدیجہ بنت فاطمہ بنت زائدہ بن اصم بن ہرم بن رواحہ بن حجر بن عبد بن معیص بن عامر بن لوی۔ گویا رسول اللہ کی دسویں پشت پر ان کا سلسلۂ نسب جا کر مل جاتا ہے۔

اس سے ظاہر ہے کہ حضرت بی بی خدیجہ نجیب الطرفین تھیں۔

| ماں کے اجداد | | باپ کے اجداد |
|---|---|---|
| عامر | لوی | |
| معیص | کعب | |
| عبد | مرہ | |
| حجر | قصی | |
| رواحہ | عبدمناف | عبدالعزیٰ |
| ہرم | ہاشم | اسد |
| اصم | عبدالمطلب | خویلد |
| زائدہ | عبداللہ | بی بی خدیجہ |
| فاطمہ | محمد رسول اللہ | |
| بی بی خدیجہ | | |

باپ | بی بی خدیجہ کے باپ خویلد ابن اسد قریش کے متمول سوداگروں میں سے تھے۔ تجارت میں خدا نے انہیں اتنی برکت دی کہ مالی اعتبار سے قریش کے دوسرے مقتدر قبائل بنی تیم اور بنی کعب میں بھی ان کی ٹکر کے بہت کم رئیس تھے۔ شام اور یمن تک ان کی تجارت پھیلی ہوئی تھی۔ خاندانی اعزاز کے علاوہ قریش یوں بھی وقعت کی نظر سے دیکھے جاتے تھے۔ ان کا تموّل ان کی شہرت کا باعث ہوا لیکن جن باتوں کی وجہ سے ان کا نام نزدیک و دور چمکا وہ ان کی ہمدردی اور انیار وکرم تھا۔

پیدائش و ابتدائی حالات | بی بی خدیجہ کی پیدائش ۵۵۵ء عیسوی اور ۵۷ء کسروی ہے حالانکہ یہ وہ زمانہ تھا جب بعض قبائل لڑکیوں کو زندہ دفن کردیتے تھے مگر خویلد بن اسد نے ان کی پرورش اور تربیت پر خاص توجہ کی۔ طبیعت میں شرافت کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی تھی۔ متانت شروع ہی سے تھی۔ اور نیک اس درجہ تھیں کہ عزیز اقارب اور کنبہ خاندان والے ہی نہیں غیر بھی انہیں طاہرہ کہتے تھے۔ اور محض اس لقب ہی سے نہیں پکاری جاتی تھیں بلکہ شرافت طبعی اور نیک نہادی کی وجہ سے ان کو سیدۃ النساء کا گراں قدر تمغہ بھی دیا گیا تھا۔ اس کے بعد وہ اکثر "سیدۃ النساء" کے نام سے بھی پکاری جانے لگیں۔

پہلے دو شوہر اور ان کے بعد | پندرہ سال کی عمر میں ان کا پہلا نکاح نَبّاش تمیمی کے بیٹے نباش سے ہوا جس کا نام بعض مورخین نے معاش لکھا ہے مگر جو ابو ہالہ کے نام سے مشہور ہوا

اُس سے بی بی خدیجہ کے ہاں دو لڑکے ہوئے۔ ایک ہالہ جو کم عمری ہی میں مرگیا دوسرا ہند جو رسول اللہ پر ایمان لائے۔ اور جنگ جمل میں حضرت علی کی طرف سے لڑ کر مارے گئے۔ حضرت امام حسن کوئی حدیث روایت کرتے وقت جب یہ فرماتے کہ میرے ماموں ہند نے بیان کی ہے تو ان کا مطلب انہیں ہند سے ہوتا تھا۔ ہند ابھی کم عمر بچہ اور بی بی خدیجہ اکیس بائیس سال کی تھیں کہ ابو ہالہ کا انتقال ہوگیا۔ دسہر د ذات بلکہ

باوجودیکہ قریش کا تمدن انتہا درجہ کا بگڑ چکا تھا لیکن بیوہ کا نکاح ان میں عیب نہ تھا۔ مرد کو یہ حق تھا کہ جتنی چاہے بیویاں رکھے اور عورت بیوہ ہونے کے بعد دوسری شادی کا حق رکھتی تھی۔ چنانچہ بی بی خدیجہ کی دوسری شادی عتیق بن عائذ مخزومی سے ہوئی۔ ان سے بی بی خدیجہ کے ہاں صرف ایک لڑکی ہوئی اُس کا نام بھی ہند تھا۔ یہ بھی مسلمان ہوئیں اور صحابیات میں ان کا شمار ہے عتیق کی مالی حالت ابو ہالہ سے بہتر تھی مگر اس کی عمر نے بھی وفا نہ کی اور اپنے بعد اچھا خاصہ اثاثہ اور اپنی یادگار ہند ایک بچی چھوڑ کر دنیا سے رخصت ہوا۔ عتیق کی موت کا بی بی خدیجہ کو بہت صدمہ ہوا۔

خاندانی اعزاز کے علاوہ وہ دولت مند بھی تھیں اور حسن صورت کے اعتبار سے بھی خواتین قریش میں ان کو امتیازی درجہ حاصل تھا پھر وہ سگھڑ اور سلیقہ مند اور منتظم بھی تھیں۔ ان میں اتنی خوبیاں جمع تھیں کہ عتیق کا انتقال ہوا تو قریش کے کئی سرداروں نے نکاح کا پیام بھجوایا۔ ایک سردار نے تو پیام نکاح کے ساتھ یہاں تک کہلوادیا کہ مہر ایک ہزار اونٹ ادا کروں گا گھر

بی بی خدیجہ نے تیسرے نکاح سے انکار کر دیا۔ انہیں دنیا سے کچھ بیزاری سی ہو گئی تھی۔ انہوں نے ارادہ کر لیا۔ کہ باقی زندگی زہد اسی میں گذار دوں گی چنانچہ ان کا اکثر وقت خانہ کعبہ میں گذرتا تھا۔ کاہنہ عورتوں کا ان کے ہاں آنا جانا تھا اور وہ دلچسپی بلکہ عقیدت کے ساتھ ان کی باتیں سنتی تھیں۔ کاہنہ عورتوں نے ہی ان سے کہا تھا۔ پیغمبر آخر الزماں جلد آنے والا ہے اور قوم قریش میں سے ہو گا۔

## تجارت

قانون قدرت کے موجب جب خویلد کے قویٰ کمزور پڑ گئے اور بڑھاپے اور ضعیفی نے انہیں زیادہ محنت کے قابل نہ رکھا اور وہ تجارت کے بکھیڑوں سے کچھ گھبرا سے گئے تو انہوں نے کاروبار بی بی خدیجہ کے سپرد کیا اور خود گوشہ نشینی اختیار کر لی۔ ان کی تجارت شمال میں شام اور جنوب میں یمن کی طرف تھی اور سال میں دو دفعہ ایک بار جنوب اور ایک بار شمال کی طرف تجارتی مال سے کر قافلے جایا کرتے تھے گو حبش بصرہ اور بابل بھی تجارت کی منڈیاں تھیں۔ مگر مرکز ملک شام تھا۔ طبقات ابن سعد کا بیان ہے کہ مکہ سے تجارتی قافلے روانہ ہوتے تو تمام قریش کا سامان ملا کر بی بی خدیجہ کے سامان کے برابر ہوتا تھا۔ بی بی خدیجہ کے مال سے لدے ہوئے اونٹ سال میں ایک دو پھیرے شام کے کر لیا کرتے تھے جن سے ان کو ہر سال معقول منافع ہوتا تھا۔ ان کا مال ان کے غلام اور ملازم لے جایا کرتے تھے لیکن وہ اس فکر میں تھیں کہ کوئی آدمی معتمد مل جائے جو دیانت داری کے ساتھ ان کے کاروبار کو توسیع و ترقی دے سکے۔

## یتیم عبداللہ کارندے کی حیثیت سے

یتیم عبداللہ کی دیانت وامانت اور صداقت کا شہرہ ان کے کان میں پڑ چکا تھا۔ چنانچہ آپ کو انہوں نے بُلا بھیجا۔ لیکن بعض مورخین لکھ رہے ہیں کہ پہلے ابو طالب کے دل میں یہ خیال پیدا ہوا کہ بھتیجے کو بی بی خدیجہ کے ہاں ملازم کرا دیں اور یہ خیال یوں پیدا ہوا کہ ابوطالب کی مالی حالت بہت کمزور ہو گئی تھی۔ کاروبار برائے نام رہ گیا تھا۔ اور قرضہ میں ہر سال اضافہ ہوئے چلا جا رہا تھا۔ اول تو اہل وعیال کی کثرت پھر پڑا قحط اور گرانی ہوئی غضب کی۔ آمدنی کم اور خرچ بہت زیادہ۔ قرض بھی آخر کہاں تک لیتے کب تک لیتے اور کس برتے پر لیتے۔ آپ کی کفالت اب تک ابو طالب ہی کر رہے تھے۔ حالات سے انتہائی پریشان ہو کر آخر ایک دن آپ سے کہا۔ "بیٹے تمہیں معلوم ہے۔ چند سال سے میں سخت مالی پریشانیوں میں گرفتار ہوں قحط نے بڑے بڑے امیروں کے چھکے چھڑا دیئے۔ جن کے ہاں دولت کے ڈھیر تھے آج وہ قرضہ کے پھیر میں ہیں۔ جمع پونجی جو کچھ میرے پاس تھی سب ختم ہو گئی کھانے کو تو پاس رہے نہیں کاروبار میں لگاؤں کہاں سے اور بچوں کا پیٹ پالوں کس طرح سوچتے سوچتے اب میری سمجھ میں ایک بات آئی ہے تم کام سے لگ جاؤ گے اور آمدنی بھی کچھ ہو جائے گی۔ خدیجہ کے اونٹ تجارت کا مال لے کر دو تین دن میں شام جانے والے ہیں۔ تمہاری راست بازی اور دیانتداری کا اسے علم ہے اور اسے ایک معتبر کارندے کی ضرورت ہے۔ تم اس سے ملازمت کی درخواست کرو۔ تو مجھے پوری امید ہے وہ ضرور منظور کرے گی۔

آپ کی رحلت کے بعد سے میں نے تم کو آج تک کہ پندرہ سال ہو گئے۔ اپنے سے جدا نہیں کیا۔ لیکن کیا کیا جائے حالات نے مجبور کر دیا ہے"۔

آپ نے چچا کی گفتگو خاموشی کے ساتھ سُنی اور وہاں سے اُٹھ کر بی بی خدیجہ کے ہاں آئے اور ملازمت کی خواہش ظاہر کی۔ مورخین کا بیان پہلا صحیح ہو یا دوسرا یعنی بی بی خدیجہ نے خود آپ کو بُلایا یا ابو طالب کے کہنے سے آپ گئے۔ بہرحال بی بی خدیجہ کو تو ایک قابل بھروسہ اور ایماندار نائب کی ضرورت تھی چنانچہ انہوں نے اظہار مسرت کے بعد ملازم رکھ لیا۔

**سفرِ شام** چند روز بعد آنحضرت کو تجارت کا مال و اسباب دے کر غلاموں اور نوکروں کے ہمراہ بی بی خدیجہ نے سفرِ شام پر روانہ کر دیا اور اپنے پُرانے غلام میسرہ کو یہ ہدایت کی کہ وہ محمد کے کسی معاملے میں دخل نہ دے کسی بات کی مخالفت یا نکتہ چینی بالکل نہ کرے اور جو جو واقعات راستہ میں گذریں وہ سب ذہن میں رکھے اور واپسی پر بغیر کسی کمی بیشی کے حرف بحرف بیان کرے۔ یہ ہدایت اس وجہ سے میسرہ کو دی گئی تھی کہ کاہنہ عورتوں کی باتوں سے وہ بہت متاثر تھیں عرب کے انتہا درجہ کے بگڑے ہوئے تمدن اور عبدالمطلب کے پوتے اور عبداللہ کے بیٹے کی صداقت و دیانت کچھ عجیب سی بات تھی اس لئے انہیں تشک ہوا کہ جو پیغمبر آخر الزماں آنے والا ہے وہ کہیں یہ ہی نہ ہوں۔

مکہ سے تجارتی قافلہ شام کے لئے روانہ ہونے لگا تو ابو طالب نے اہلِ قافلہ سے کہا کہ ذرا میرے بھتیجے کا خیال رکھنا۔ پہلے کبھی اس نے

کاروبار نہیں کیا۔ تجارت کے معاملات کا تجربہ نہیں۔ کوئی اونچ نیچ ہو تو خیال رکھنا۔

قریش کا یہ تجارتی قافلہ ٹھیرتا ٹھیرتا جب ملک شام کے قریب پہنچا تو آنحضرت اونٹ سے اتر کر ایک درخت کے سایہ میں بیٹھ گئے۔ قریب ہی ایک راہب نسطورا کی جھونپڑی تھی۔ اس نے آپ کو تعجب سے دیکھا اور میسرہ سے دریافت کیا کہ یہ کون شخص ہے۔ میسرہ نے بتایا کہ عبدالمطلب کا پوتا اور عبداللہ کا بیٹا ہے تو راہب نے کہا یہ شخص نبی ہونے والا ہے۔ کیونکہ ہماری پاک کتاب کہہ رہی ہے کہ سوائے نبی کے کوئی شخص اس درخت کے نیچے نہ بیٹھے گا۔ میسرہ کے لئے راہب کی گفتگو حیرت انگیز تھی۔ وہ خاموش ہو گیا۔ قافلہ کچھ دیر بعد شہر میں پہنچا۔ لین دین خرید و فروخت شروع ہوئی۔ بی بی خدیجہ کا مال بہت اچھے داموں نکلا اور جو نقد رقم وصول ہوئی تھی اس میں شام کی مشہور چیزیں خرید کر اونٹوں پر لادی گئیں۔ اور قافلہ مکہ واپس آیا۔ اہل قافلہ کے ساتھ آپ کا برتاؤ انتہائی شریفانہ تھا اور وہ آپ کے اخلاق سے بے حد متاثر ہوئے۔ مکہ پہنچ کر آپ نے جو جو چیزیں تھیں وہ اور جو رقم موجود تھی وہ کوڑی کوڑی کا حساب دینے کے بعد بی بی خدیجہ کے آگے رکھ دی۔ اتنا منافع بی بی خدیجہ کو پہلے کبھی نہ ہوا تھا نہ اتنی عمدہ چیزیں ان کے کارندے پہلے کبھی شام سے لائے تھے۔ اِدھر تو آپ کی کارگزاری غیر معمولی فائدہ کی صورت میں ظاہر ہوئی۔ اُدھر میسرہ نے تمام واقعات جو راستے میں گذرے تھے وہ ایک ایک کر کے بیان کئے جس سے بی بی خدیجہ

بہت خوش ہوئیں اور آپ سے جو اُجرت ٹھہری تھی اس کے حساب سے جتنی رقم ہوتی تھی اُس سے دوگنی رقم دی۔

**بی بی خدیجہ کا آنحضرت سے نکاح**

جس خوش اسلوبی کے ساتھ نائب یا ایک کارندے کی حیثیت سے آپ نے تجارتی مال کی خرید فروخت کر کے اپنے فرائض انجام دیئے انہیں دیکھ کر اور جس خوش اخلاقی کے ساتھ آپ اہل قافلہ کے ساتھ پیش آئے اس کی کیفیت میسرہ سے سُن کر بی بی خدیجہ خوش ہی نہیں ہوئیں اُن کی عقیدت نے بھی ترقی کی۔ کاہن عورتوں کی باتیں ان کے ذہن میں تھیں اور وہ سمجھ چکی تھیں کہ یہ معمولی آدمی نہیں ہے۔ نسطورا راہب کی گفتگو میسرہ نے دہرائی تو ان کے اس خیال نے تقویت پکڑی کہ جس آنے والے نبی کی بشارت دی گئی ہے غالباً وہ یہی ہیں۔ اس خیال کے ساتھ انہوں نے یہ سوچا کہ اس سے بڑھ کر میری اور کیا خوش بختی ہو سکتی ہے کہ ان سے میں نکاح کر لوں۔ چنانچہ شام سے آپ کو واپس آئے تین ماہ گذرے تھے کہ ایک دن انہوں نے خود آپ پر یہ خیال اس طرح ظاہر کیا کہ "میں اور آپ دونوں ایک ہی کنبہ کے ہیں یعنی قصّی کے پوتوں کی اولاد ہیں۔ آپ کی نیک کرداری سے میں بہت متاثر ہوئی ہوں اور میں اپنی خوش نصیبی سمجھوں گی کہ آپ کے نکاح میں آجاؤں"۔ آپ نے اُن کر کہا۔ "میں اپنے چچا ابو طالب سے پوچھ کر جواب دوں گا"۔ چنانچہ آپ نے ابو طالب پر بی بی خدیجہ کا خیال ظاہر فرمایا۔ بی بی خدیجہ معمولی عورت نہ تھیں۔ طاہرہ

ور سیدۃ النساء۔ دولت ثروت کے لحاظ سے چوٹی کی رؤساء میں سے۔
صورت شکل میں مشہور۔ خانہ داری اور سلیقہ مندی کا گھر گھر چرچا۔ فراست
ور متانت میں دور دور شہرہ۔ قریش کے بڑے بڑے رؤسا نے بڑے
سے بڑے مہر پر پیام نکاح دیا اور کورا جواب مل گیا۔ ابو طالب نے سنا
بہت خوش ہوئے اور کہا بیٹا بڑی اچھی نسبت ہے۔ خدیجہ قریشی خواتین
مول ہے ضرور اس سے شادی کر لو۔ چنانچہ آپ اپنے دو چچا ابو طالب
ر حمزہ اور بعض قریش سرداروں کے ہمراہ بی بی خدیجہ کے ہاں گئے اور خویلد
ی وکالت سے نکاح ہو گیا۔

بعض مورخین یہ تو تسلیم کرتے ہیں کہ نکاح کی تحریک بی بی خدیجہ کی طرف
ے ہوئی مگر یہ نہیں لکھا ہے کہ بی بی خدیجہ نے خود ایک دم براہ راست آپ سے
اپنا خیال ظاہر کیا۔ ان مورخین کا بیان ہے کہ بی بی خدیجہ نے اپنی لونڈی
منیبہ کی بیٹی اور بقول بعض مورخین اپنی سہیلی، نفیسہ کو آپ کی خدمت میں
ں اس غرض سے بھیجا کہ آپ کو ان سے نکاح کرنے پر رضامند کرے۔
نفیسہ نے آپ سے پوچھا آپ نکاح کرنا چاہتے ہیں؟ آپ نے جواب دیا
میں غریب آدمی ہوں۔ میرے پاس تو کچھ بھی نہیں نکاح کروں تو کس طرح؟"
نفیسہ نے کہا "روپیہ پیسہ کا تو آپ خیال نہ کریں آپ ہی کے کنبہ کی
دبیہ والی اور خوبصورت سے جو طبعی شریف اور بہت نیک ہے۔
پ کا نکاح ٹھیراؤں تو آپ کو عذر تو نہ ہوگا؟" آپ نے بھی سوالیہ جواب
"مگر وہ کون ہے؟" نفیسہ نے بتایا "خویلد کی بیٹی خدیجہ"۔

آپ نے اظہار تعجب کیا اور کہا "مجھے تو امید نہیں کہ وہ مجھ جیسے غریب کے ساتھ نکاح پر رضامند ہو جبکہ بڑے بڑے امیروں کے پیام وہ رد کر چکی ہے"۔ نفیسہ نے کہا "یہ مجھ پر چھوڑ دیجیئے اور آپ اس کا فکر کیجئے"۔ آپ نے فرمایا "اچھا میں اپنے چچا سے پوچھ لوں"۔ اور جب ابو طالب نے رشتہ کی پسندیدگی کا اظہار کر دیا تو آپ نے نکاح پر آمادگی ظاہر کی۔ نفیسہ خوشی خوشی بی بی خدیجہ کے پاس گئی اور ساری گفتگو دہرائی بی بی خدیجہ نے نفیسہ کو بھیج کر آپ کو بلایا اور کہا "جس چیز نے مجھے آمادہ نکاح کیا ہے وہ آپ کا پاکیزہ اخلاق اور صداقت اور دیانت ہے" آپ وہاں سے اٹھ کر ابو طالب کے پاس آئے اور بی بی خدیجہ کی تحریک نکاح کا ذکر کیا۔ اس سلسلہ میں بعض مورخین یہ لکھ رہے ہیں کہ بی بی خدیجہ نے اپنے چچا زاد بھائی ورقہ بن نوفل کے ہاتھ ابو طالب کے پاس پیغام بھیجا اور پیغام کے ساتھ تحائف بھی بھیجے۔ مورخین کا دوسرا بیان یہ ہے کہ چونکہ خویلد کا انتقال ہو چکا تھا۔ اس لئے بی بی خدیجہ نے اپنے چچا عمرو بن اسد کو بلا بھیجا۔ ابو طالب نے عمرو بن اسد کو اپنے بھتیجے محمد بن عبداللہ کا پیام نکاح بی بی خدیجہ کے لئے دیا جسے عمرو نے فوراً منظور کر لیا۔ ابو طالب نے روسا قریش کی موجودگی میں خطبۂ نکاح پڑھایا اور بھتیجے کے مہر کے بیس اونٹ بقول بعض چھ اونٹ حمزہ نے اپنے پاس سے ادا کئے۔

بعض متعصب مغربی مورخین ولیم میور وغیرہ لکھ رہے ہیں کہ خدیجہ کو اندیشہ تھا کہ ان کے باپ خویلد محمد جیسے مفلس آدمی سے ان کے نکاح پر

ہرگز رضامند نہ ہوں گے۔ اس لیئے انہوں نے ایک دعوت کی اور گائے ذبح کی اور اپنے باپ کو خوب شراب پلائی۔ اور عنبر اور زعفران خوب چھڑکا اور خویلد نے نشہ کی حالت میں حمزہ کی موجودگی میں اپنی بیٹی کی شادی محمد سے کردی مگر جب نشہ اتر گیا اور خویلد ہوش میں آئے اور انہیں واقعات معلوم ہوئے تو انہوں نے کہا میں ایک مفلس آدمی کے ساتھ اپنی بیٹی کی شادی پر ہرگز رضامند نہیں ہو سکتا۔ بات یہاں تک بڑھی کہ اطراف کے سرداروں نے تلواریں نکال لیں مگر سمجھا بجھا کر خویلد کا غصہ ٹھنڈا کیا اور وہ خاموش ہو گئے۔ مگر مستند مورخین اس واقعہ کو تسلیم نہیں کرتے۔ خویلد کا انتقال ہو چکا تھا اور نکاح ان کے بھائی عمرو بن اسد کی ولایت سے ہوا تھا۔

بی بی خدیجہ کے چچا زاد بھائی ورقہ بن نوفل جو توریت اور انجیل کے عالم تھے۔ مجلس نکاح میں موجود تھے۔ ابو طالب کے خطبہ نکاح کے بعد انہوں نے کھڑے ہو کر نکاح کی گواہی دی۔ ان کے ہمراہ عمرو بن اسد کھڑے ہوئے اور انہوں نے کہا۔ میں نے خویلد کی بیٹی خدیجہ کو عبداللہ کے بیٹے محمد کے نکاح میں دیا۔ ایجاب و قبول کے بعد بی بی خدیجہ نے آپ کو زنانخانہ میں بلایا۔ اور کہا اونٹ ذبح کر کے کھانا پکوائیے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔

نکاح کے وقت آپ کی عمر ۲۵ سال تھی۔ اور بی بی خدیجہ ۴۰ برس کی تھیں۔ گویا وہ آپ سے عمر میں ۱۵ سال بڑی تھیں۔ ایچ جی ویلز وغیرہ بعض مغربی مورخین کو اس میں شبہ ہے کہ بی بی خدیجہ اور آپ کی عمر میں اس قدر فرق تھا۔ مگر تمام مستند مورخین کے بیانات سامنے رکھ کر اس نکاح کے وقت بی بی خدیجہ

۴۰ سال کی تھیں - اور آنحضرت ۲۵ برس کے -

## تیسرے نکاح کے بعد پہلے ۱۵ سال

بی بی خدیجہ کے اس نکاح کے بعد پہلے پندرہ سال کے واقعات پر تاریخ کوئی خاص روشنی نہیں ڈالتی - البتہ یہ ظاہر ہے کہ رسول اللہ اور بی بی خدیجہ کی ازدواجی زندگی انتہائی کامیاب تھی اور کبھی کوئی ناگوار واقعہ پیش نہیں آیا - آپ کنوارے تھے اور جوان - بی بی خدیجہ دو شوہروں کی بیوہ اور ادھیڑ تھیں - ان کے لئے جو پہلے دھڑا دھڑ سرداران قریش کے پیام چلے آرہے تھے تو صرف ان کے تمول اور خوبصورتی اور وقار خاندانی ہی کی وجہ سے نہیں بلکہ ان کے انتظامات خانہ داری کی مہارت اور سلیقہ مندی کے سبب سے بھی - رسول اللہ سے بی بی خدیجہ کی اولاد آپ کے نبوت عطا ہونے سے قبل ہی کے دور میں ہوئی اور بی بی خدیجہ کا یہ زمانہ بچوں کی پرورش نگہداشت اور تربیت میں گذرا - ان کے وقت کا زیادہ حصہ بچوں پر صرف ہوتا تھا - اور آپ ان کی تجارت کا کام کاج دیکھتے بھالتے تھے - بی بی خدیجہ کو آپ سے عقیدت تو پہلے ہی تھی - اور یہ عقیدت ہی سبب نکاح ہوئی - نکاح کے بعد ان کی زندگی کا سب سے بڑا مقصد تھا آپ کی خدمت اور خوشنودی - اور خدمت و خوشنودی کا جذبہ اتنا زبردست اور اس کا عملی پہلو اتنا نمایاں تھا کہ تن من دھن سب ہی کچھ آپ پر قربان کر دیا - آپ کو نبوت ابھی عطا نہ ہوئی تھی کہ ارہاصات یعنی پیغمبری کے آثار شروع ہو گئے - آپ سیلے جا رہے ہیں کہ ایسا معلوم ہوتا

کہ درخت اور پتھر سلام کر رہے ہیں۔ آپ ڈر جاتے۔ گھبرا کر بی بی خدیجہ کو یہ واقعات سُناتے تو وہ تسلی تشفی کی باتیں کرتیں۔ اکثر ایسا ہوتا کہ کان الفاظ سُنتے مگر کہنے والا نظر نہ آتا کبھی آپ سوچتے کہ میرا وہم ہے کبھی خیال کرنے لگتے کہ میرے دماغ میں خلل ہو گیا ہے۔ بی بی خدیجہ اپنے شوہر کے فکر و پریشانی کو اپنی دلسوزی اور ہمدردی کی محبت بھری باتوں سے دُور کرتیں۔ انہیں کی تسلی آمیز باتوں سے آپ کی ڈھارس بندھتی۔ انہیں کی دلجوئی آپ کے منتشر خیالات کو سکون بخشتی۔

**نبیؐ کی بیوی**

بی بی خدیجہ کے تیسرے نکاح کو پندرہ سال گذر چکے تھے۔ اس وقت ان عمر ۵۵ سال تھی اور رسول اللہ صلعم ۴۰ برس کے کہ آپ کو اللہ تعالیٰ نے نبوت عطا فرمائی۔ شرک اور بُت پرستی سے آپ کو بچپن ہی سے نفرت تھی۔ پیغمبری ملنے سے پانچ سال پہلے سے آپ تن تنہا مکہ کی پہاڑیوں کی طرف جا نکلتے اور اکثر غارِ حرا میں چلے جاتے جو مکہ سے دو میل کے فاصلہ پر ہے۔ کئی کئی دن عبادت میں گذار دیتے عیسوی سال ۶۱۱ تھا۔ رمضان المبارک کی ۲۷ تاریخ۔ رات کا وقت آپ مصروف عبادت تھے۔ کہ حضرت جبرئیل اپنی اصلی صورت میں آپ کے پاس آئے اور کپڑے پر لکھی ہوئی ایک تحریر پیش کر کے کہا "پڑھو" آپ خوف کے مارے تھر تھر کانپنے لگے۔ فرشتہ نے پھر کہا۔ "پڑھو" آپ نے ڈر اور خوف کی حالت میں جواب دیا "میں امّی ہوں"۔ یعنی میں پڑھا ہوا نہیں ہوں حضرت جبریل نے سینے سے لگا کر زور سے بھینچا اور

" اِقْرَاْ " پڑھا کر چلے گئے۔ آپ پر خوف اور ڈر کی کیفیت دیر تک طاری رہی۔ کانپتے تھرتھراتے گھر واپس آئے اور بی بی خدیجہؓ سے کہا " مجھے کپڑا اڑھا دو " جب کپکپی ذرا کم ہوئی تو اپنی رفیقۂ حیات کو جو سب سے بڑی محرم راز تھیں واقعہ سنایا اور اور کہا " یہ بات میں منہ سے نکالتا ہوں تو لوگ یقین نہ کرینگے اور مجھے نہ جانیں کیا سمجھیں "

بی بی خدیجہ نے اس موقع پر انتہائی دلجوئی کی گفتگو کی اور کہا :-
" اے عبداللہ کے بیٹے ! آپ خوف نہ کھائیں۔ آپ نے کبھی کوئی بات غلط زبان سے نہیں نکالی۔ کبھی کسی کا دل نہیں دکھایا۔ آپ یتیموں کے دست گیر اور رانڈوں کے مددگار ہیں، محتاجوں مسکینوں کی خدمت کرتے ہیں۔ خدا سے ڈرتے اور اس کے بندوں سے اچھا برتاؤ کرتے ہیں۔ کنبہ والوں کے ساتھ آپ کا سلوک ہمیشہ مہربانی اور نرمی کا ہوتا ہے۔ اہل قریش آپ کی صداقت اور امانت کے معترف ہیں۔ آپ کسی قسم کا خوف نہ کریں۔ خدا آپ کو ضائع نہ کرے گا "

اس گفتگو کے بعد بی بی خدیجہ آپ کو اپنے چچا زاد بھائی ورقہ بن نوفل کے پاس لے گئیں۔ جو نصرانی ہو گئے تھے۔ اور انجیل مقدس کا ترجمہ عربی زبان میں کیا کرتے تھے۔ توریت اور انجیل کے مطالعہ میں ان کے وقت کا بڑا حصہ گزرتا تھا۔ ورقہ بن نوفل نے پورا واقعہ سننے کے بعد

---

ے قرآن مجید باب ۹۶ سورۂ علق آیت ۱ تا ۵۔

کہا "محمد کے پاس جو شخص آیا وہ آدمی نہیں ناموس خدا کا امین فرشتہ جبرئیل ہے۔ جو موسیٰ پر نازل ہوا۔ اے عبداللہ کے بیٹے! جس پیغمبر کی خدا نے بشارت دی ہے وہ تم ہی ہو۔ مگر تمہاری قوم تم کو وطن سے نکالے گی اور تمہیں سخت تکلیفیں پہنچائے گی۔ کاش میں اس وقت زندہ رہتا۔ تو تمہاری حمایت اور مدد کرتا۔"

ورقہ کی اس گفتگو سے آپ کا فکر و تردد مسرت سے بدل گیا لیکن اپنی قوم کے بارے میں فرمایا "میں نے تو اپنی قوم کے ساتھ کبھی کوئی برائی نہیں کی۔ میری قوم میرے ساتھ برا سلوک نہ کرے گی۔" اس کے بعد بی بی خدیجہ آپ کو گھر لے آئیں۔

مورخین کا ایک گروہ اس واقعہ کو اس طرح بیان کر رہا ہے کہ رسول اللہ نے غار حرا کا واقعہ گھر آکر بی بی خدیجہ کو سنایا تو انہوں نے دلجوئی اور تسلی کے بعد آپ کو لٹا کر چادر اڑھا دی اور جب آپ کی آنکھ لگ گئی تو ورقہ بن نوفل کے پاس گئیں اور آپ نے جو کچھ بتایا تھا حرف بحرف ورقہ کے سامنے بیان کیا۔ پوری کیفیت سننے کے بعد قدوس قدوس قدوس تین دفعہ یہ لفظ بے ساختہ اس کی زبان سے نکلا۔ اور اس نے کہا "قسم خدا کی محمد کے پاس وہی خدا کا امین فرشتہ جبرئیل آیا ہے جو موسیٰ کے پاس آیا تھا۔ مبارک ہو اے خدیجہ! تمہارا شوہر نبی ہے۔ تم محمد سے کہو گھبرائیں نہیں۔"

گھر آکر بی بی خدیجہ نے آپ کے سامنے ورقہ کے الفاظ دہرائے اور

بی تشفی آمیز باتیں کیں۔ دو یا تین روز کے بعد آپ خود خانہ کعبہ میں جاکر
سے ملے۔ اس نے کہا کہ تم تو ذرا مجھے پورے واقعات سناؤ۔ آپ
سرگذشت بیان کی جسے سُن کر ورقہ نے کہا "خدا کی قسم محمد! تم اپنی
ن کے نبی ہو اور غار میں خدا کا فرشتہ جبریل تمہارے پاس آیا تھا"
پہلی روایت کے مطابق بی بی خدیجہ آپ کو نینوا کے رہنے والے
طویل العمر نصرانی راہب عداس کے پاس بھی لے گئی تھیں بی بی خدیجہ
س بزرگ سے دریافت کیا کہ آسمانی کتابوں میں کچھ جبریل کا بھی ذکر
؟ جب اس نے بتایا کہ جبریل خدا کا فرشتہ ہے جو موسیٰ اور عیسیٰ کے
س آیا کرتا تھا۔ تو انہوں نے رسول اللہ کے غار حرا کے واقعہ کو تفصیل
بیان کیا۔ عداس نے واقعہ سُن کر قدوس قدوس کہا اور آپ کی پشت
قمیض اٹھا کر مہر نبوت کو دیکھ کر بوسہ دیا اور یہ کہہ کر سجدہ میں گر پڑا
اے خدیجہ! تیرا شوہر نبی برحق ہے جس کی بشارت موسیٰ اور عیسیٰ دے گئے ہیں"

مہر نبوت کے متعلق خطبات احمدیہ میں سر سید احمد علیہ الرحمۃ لکھتے ہیں "تمام مستند
شیں بالاتفاق بیان کرتی ہیں کہ وہ پشت پر ایک سیاہ غدود سا تھا اور اس
بال تھے خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی یہ دعویٰ نہیں کیا کہ یہ میری
سالت کی مہر ہے۔ اور نہ کبھی اس کو اپنی رسالت کے برحق ہونے کے ثبوت میں پیش
۔ آنحضرت کی ہر چیز کی حرمت اور تعظیم کی جاتی تھی۔ اور اس خیال سے آنحضرت
پشت کے غدود کو عام نام سے بولنا ایک بے ادبی اور گستاخی خیال کر کے استعارۃً
س کو مہر نبوت کے معزز اور گرامی نام سے موسوم کیا ہوگا ... (باقی صفحہ ۱۵۶ نیچے)

## سب سے پہلی مسلمان

نسطورا، ورقہ، عداس، تینوں جید عالم ایک سے ایک بڑھ کر آسمانی کتابوں پر پورا عبور تھا۔ نسطورا نے غلام میسرہ کے سامنے آپ کی پیغمبری کی تھی۔ ورقہ نے واقعات سُن کر اور عداس نے مہر نبوت دیکھ کر آپ کی نبوت کی تصدیق کی۔ بی بی خدیجہ کا شک یقین کے قریب تو پہلے ہو چکا تھا۔ اب حق الیقین عین الیقین اور کامل الیقین میں کسر ہی کیا تھی۔ کسی شخص کو اس کے گھر والوں بالخصوص اس کی بیوی سے زیادہ کون جان سکتا ہے۔ بی بی خدیجہ رضؓ سے زیادہ آپ کے اطوار و عادات و خیالات سے کون واقف ہو سکتا تھا۔ ادھر آپ نے غار حرا کا واقعہ سُنایا اُدھر انہیں یقین کامل ہو گیا کہ واقعہ کا ہر ہر لفظ حقیقت و صداقت پر مبنی ہے۔ پندرہ سال کے عرصہ میں آپ نے بھولے سے یا مذاق میں بھی کبھی کوئی بات غلط یا مبالغہ سے کہی ہوتی تو سوچنے کی گنجائش بھی نکل سکتی تھی۔ ادھر آپ نے نبوت عطا ہونے کا واقعہ سُنایا اور اُدھر اعتماد، عقیدت اور خلوص کے ساتھ انہوں نے ایک ایک لفظ کا یقین کر لیا۔

---

(بقیہ نوٹ صفحہ ۱۵۵) جس شخص نے یہ بیان کیا کہ مہر نبوت پر یعنی اس شے پر جو آپ کی پشت پر تھی الفاظ محمد رسول اللہ لکھے تھے۔ اس کو دھوکا ہو گیا۔ ہاتھ کی مہر میں اور اس پشت کے غدود میں جس کو خاتم نبوت کہتے تھے، کیونکہ عبارت ہاتھ کی مہر میں کندہ تھی نہ پشت کی چیز پر۔ خاتم نبوت کے ایک معنی ہوئے نبوت کی انگوٹھی جس پر مہر کندہ تھی دوسرے معنی ہوئے آخری نبی۔

بی بی خدیجہ سب سے پہلی مسلمان تھیں اور یہی نہیں کہ سب سے پہلے
ہی لائیں۔ بلکہ انہوں نے خواتین میں دین حق پھیلانے کی سعی کی۔
ہیں کی کوشش سے قریش کی کئی معتدر خواتین نے اسلام قبول کیا۔
ام الفضل (آپ کے چچا عباس کی بیوی) اسماء (حضرت ابوبکر کی بیٹی)
، حضرت عمر کی بہن اسماء بنت عمیس۔

بن بیوی

بیوی کو رفیقۂ حیات کہتے اور ٹھیک کہتے ہیں کہ
سفر زندگی میں علیحدہ علیحدہ سمت سے ایک
پر پہنچنے کے بعد دونوں ایک ساتھ مستقبل کی راہیں طے کرتے اور
ساتھ قدم اٹھاتے ہیں۔ ایک کا دکھ دوسرے کا درد۔ ایک کا فکر
ے کا تردد۔ ایک کی راحت و آسائش دوسرے کا آرام وسکون۔
و غم میں دونوں شریک۔ بہتری و بدتری سے دونوں وابستہ۔
بھر کا ساتھ اور ہمیشہ کی رفاقت۔ شریف میاں اور شریف بیوی سے
کر ایک دوسرے کا دوست اور خیر خواہ۔ ایک دوسرے کا غمگسار
دگار اور کون ہو سکتا ہے۔ مگر بی بی خدیجہ وہ عاشق زار بیوی تھیں
ہوں نے آپ کی خاطر اپنی جان کو جان سمجھا نہ اپنے مال کو مال۔ ہاتھ
سے، روپے پیسے سے، ہر لمحہ خدمت و اطاعت کو مستعد ہر گھڑی
غم دور کرنے کو آمادہ۔ ہر وقت سہولت و آسائش بہم پہنچانے کو تیار۔
پہاڑیوں میں چھپ چھپ کر یاد الٰہی میں کئی کئی دن مصروف رہتے
وہ ڈھونڈ ڈھونڈ کر کھانا پہنچاتیں۔ شعب ابو طالب میں تین سال کے قریب
پ کے ساتھ محصور رہیں۔ وہ دولت مند اور متمول تھیں اور

بہتر سے بہتر کھانا کھا سکتی تھیں مگر شوہر کے دکھ درد میں برابر کی رہیں۔ اور آپ کے ساتھ کئی کئی فاقے کئے اور درختوں کے پتے کھا کر کی آگ بجھائی معصوم بے گناہ بچوں کو بھوک سے تڑپتے اور پیاس بلکتے کئی کئی بار اس تین سال کے عرصہ میں دیکھا، مگر حرف شکایت اور کسی موقع پر زبان پر آیا ہی نہیں۔ شکایت وہ کرتیں بھی تو کس سے کس بات پر۔ شوہر کی خوشنودی اور رضامندی کے سوا ان کے سامنے تھا ہی نہیں وہ آپ کے سامنے اپنے کو بھول چکی تھیں۔ وہ کس قدر کامیاب گھر والی تھیں اس کا اندازہ اُن کے متعلق آپ کے ان الفاظ سے ہوتا

"بچوں کی ماں اور گھر کی منتظم"

نبوت عطا ہونے اور پہلی وحی کے نزول کے بعد غار حرا سے واپس آنے پر آپ کو جو ڈر اور خوف تھا اس سے وہ کس قدر متاثر ہوئیں۔ ان کا دل اپنے شوہر کی محبت سے کس قدر لبریز تھا۔ اور اُن کی قلبی کیفیت کیا تھی۔ وہ بآسانی سمجھ میں آسکتی ہے۔ اُن کی اس گفتگو سے جس کے ایک ایک لفظ میں شوہر کی عظمت کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی تھی۔ اور اس دوڑ دھوپ سے جو انہوں نے ورقہ اور عداس کے ہاں کی رسول اللہ کو ان پر کس قدر اعتماد تھا۔ یہ اس سے ظاہر ہے کہ آپ ہر معاملہ میں اُن سے مشورہ لیتے اور اُن کے مشورہ کے مطابق کام کرتے تھے۔

ان کی رحلت کے کئی سال بعد کا ایک واقعہ ثابت کر رہا ہے کہ وہ کتنی اچھی بیوی تھیں۔ اور رسول اللہ کو ان سے کس قدر محبت تھی۔ یہ حدیث

مسلمانوں کی ماں حضرت عائشہ صدیقیہ کی ہے۔ فرماتی ہیں کہ "رسول اللہ اکثر بی بی خدیجہ کو یاد کرتے اور ان کی تعریف کیا کرتے تھے۔ ایک دن میں نے کہہ دیا کہ وہ تھیں کیا؟ ایک بڑھیا اور بیوہ تھیں۔ خدا نے اُن کے بدلے ان سے بہتر بیوی آپ کو دی "۔ آپ کا چہرہ غصہ سے سرخ ہوگیا اور فرمایا
" خدا کی قسم خدیجہ سے بہتر بیوی مجھے نہیں ملی۔
وہ ایمان لائیں اس وقت جب سب کافر تھے۔
انہوں نے میری تصدیق کی اس وقت جب سب مجھے جھٹلا رہے تھے
انہوں نے اپنی ساری دولت مجھ پر قربان کر دی "۔

بی بی عائشہ کا بیان ہے "اس دن کے بعد سے میں نے اپنے دل میں عہد کر لیا کہ آئندہ رسول اللہ کے سامنے ایسی بات نہ کہوں گی"۔

حضرت انس سے روایت ہے کہ حضور کے یہاں کوئی اچھی چیز آتی تو آپ فرماتے کہ اسے لے جاکر فلاں عورت کو دے آؤ۔ کیونکہ خدیجہ اسے بہت عزیز رکھتی تھیں۔

حضرت عائشہ بیان کرتی ہیں (الاستیعاب جلد۲) ایک بار حسانہ مزنیہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئی۔ آپ بہت مہربانی سے اس کا حال پوچھتے رہے۔ جب وہ چلی گئی تو میں نے دریافت کیا " یہ بڑھیا کون تھی "۔ فرمایا۔
" خدیجہ کی سہیلی۔ اسے خدیجہ سے بہت محبت تھی "۔

**اسلام کی سب سے بڑی محسن**

اس میں شک نہیں کہ حضرت ابوبکر صدیق کے احسانات سے اسلام کی گردن جھکی

ہوئی ہے۔ لیکن سب سے زیادہ تقویت اسلام کو جس ذات سے پہنچی
وہ بی بی خدیجۃ الکبریٰ تھیں۔ یہی نہیں کہ وہ پیغمبر اسلام پر سب سے پہلے
ایمان لائیں اور قریش کی کئی معزز خواتین نے انہیں کی ترغیب سے اسلام
قبول کیا۔ بلکہ اُن کے زبردست استقلال، ان کی غیر متزلزل استقامت
ان کے خلوص و عقیدت سے لبریز رفاقت اور ان کی پُر ایثار معاونت
نے اسلام پھیلانے میں قدم قدم پر آپ کی ڈھارس باندھی اور آپ کی
ہمت بڑھائی۔ قوم کو راہِ راست پر بلانے میں آپ کے جہاں جہاں قدم
اٹھے انہوں نے وہاں آنکھیں بچھائیں اور اپنی ساری دولت اسلام
پر قربان کر دی۔ ۵ نبوی میں جب مسلمان ہجرت کر کے حبش جانے
لگے تو اس جماعت نے آپ کی بیٹی حضرت رقیہ بھی حضرت عثمانؓ کے
ساتھ تھیں مگر عشقِ اسلام کے سامنے بیٹی کی جدائی کوئی معنی نہ رکھتی تھی۔
شعب ابوطالب میں اسلام کی خاطر باوجود متمول ہونے کے انہوں نے
اپنے شوہر کے ساتھ متواتر فاقے کئے۔ معززین قریش میں بی بی خدیجہ
کا درجہ بہت بلند تھا۔ اور ان ہی کی شخصیت کا لحاظ تھا کہ ان کی زندگی
میں آپ کو نسبتاً کم اذیتیں پہنچائی گئیں۔ مگر جب وہ دنیا سے اٹھ گئیں
تو اہلِ مکہ نے آپ پر مظالم کے پہاڑ توڑ دیئے۔ وہ وہ ستم ڈھائے اور
وہ وہ جسمانی تکلیفیں پہنچائیں کہ ان کے خیال ہی سے کلیجہ منہ کو آتا ہے
یورپ کے متعصب مورخین جنہوں نے نکاحوں کے سلسلے میں رسول اللہ
پر سخت اعتراضات کئے ہیں۔ وہ بھی بی بی خدیجۃ الکبریٰ کی اسلامی خدمات

کا اعتراف کر رہے ہیں۔ اور جرمن مورخ اسپرنگر نے تو یہاں تک لکھا ہے کہ "اگر خدیجہ نہ ہوتیں تو آنحضرت پیغمبر ہی نہ ہوتے"۔ اس کا مطلب یہ بھی ہو سکتا ہے کہ رسول اللہ نے پیغمبری کے جو فرائض انجام دیئے ان میں بی بی خدیجہ کی صائب رائے بیش بہا مشورے ان کی دلسوزی ہمدردی ان کی دولت و ثروت سے بڑی زبردست مدد ملی۔ اور اسلام کو بہت تقویت پہنچی۔ ان کے انتقال کے بعد جب موقع ملتا۔ آپ ان کی یاد میں بھیڑ ذبح کر کے غریبوں میں گوشت تقسیم فرماتے تھے۔ ان کے احسانات اسلام کا آپ کے قلب پر کتنا گہرا اثر تھا۔ اور ان کی خدمات، اسلام کی وجہ سے ان کی عظمت و وقعت کس درجہ آپ کی نظر میں تھی۔ اس کا اندازہ اُن الفاظ سے بخوبی ہوتا ہے۔ جن کی روایت بی بی عائشہ سے ہے۔ اور جو ہم اوپر نقل کر آئے ہیں۔

## رسول اللہ کی محبت

بی بی خدیجہ کی جو عظمت رسول اللہ کے دل میں تھی۔ اُس کی وجہ اُن کے احسانات اسلام تھے مگر چونکہ وہ بہترین بیوی تھیں اس لئے آپ ان سے بے حد محبت فرماتے تھے۔ عمر میں وہ آپ سے پندرہ سال بڑی تھیں۔ جب آپ جوان تھے وہ ادھیڑ۔ جب آپ ادھیڑ ہوئے تو وہ بڑھیا۔ ان کی عمر کے آخری پندرہ سترہ سال وہ تھے جب ان کے ہاں اور اولاد پیدا نہ ہو سکتی تھی۔ عرب میں متعدد بیویوں کا عام رواج تھا۔ اور ملک کا کوئی قانون یا سوسائٹی کا کوئی قاعدہ آپ کو دوسرے نکاح سے نہ روک سکتا تھا۔ مگر آپ نے

جوانی کا سارا زمانہ ایک لمحہ بھی عقدِ ثانی کا خیال کئے بغیر گذار دیا۔ اس سے جہاں یہ ثابت ہوتا ہے کہ آپ کو بی بی خدیجہ سے محبت انتہا درجہ کی تھی وہاں یہ حقیقت بھی واضح ہو رہی ہے کہ خواہشوں کو کچل کر نفس پر غالب آنا معمولی آدمی کا کام نہیں۔

**رحلت** بی بی خدیجہ اور رسول اللہ کا ۲۵ برس ساتھ رہا۔ ۶۵ برس کی عمر میں جب آپ ۵۰ برس کے تھے ہجرت سے تین سال قبل جب نبوت کا دسواں سال تھا رمضان کے مہینہ میں (مطابق دسمبر ۶۱۹ء) ان کا انتقال ہوا اور مکہ کے مشہور قبرستان حجون میں مدفون ہوئیں۔

**اولاد** اُمہات المومنین میں حضرت خدیجہ کو یہ فضیلت بھی ہے کہ صرف ان سے رسول اللہ کے چھ بچے ہوئے۔ دو لڑکے اور چار لڑکیاں۔ لڑکے قاسم اور عبداللہ تھے۔ قاسم بڑے تھے اور انہیں کی وجہ سے آپ ابوالقاسم بھی کہلاتے تھے۔ دونوں کا کم عمری میں نبوت سے پہلے ہی انتقال ہوا۔ دی آوٹ لائن آف ہسٹری میں ایچ جی ویلز کا یہ بیان قطعی غلط ہے کہ آنحضرت اور بی بی خدیجہ کا ایک بچہ عبدمناف یا عبدمنیف بھی تھا۔ اس نام کا رسول اکرم کا کوئی لڑکا نہ تھا۔ لڑکیوں کی تفصیل یہ ہے۔

(۱) حضرت زینب سب سے بڑی صاحبزادی نکاح کے پانچ سال بعد جب بی بی خدیجہ ۴۵ اور رسول اللہ ۳۰ سال کے تھے پیدا ہوئی تھیں۔ ان کا پہلا نکاح بی بی خدیجہ کی بہن کے بیٹے ابوالعاص بن ربیع بن عبدشمس بن عبدمناف بن قصیٰ کے ساتھ ہوا۔ بھانجے سے بی بی خدیجہ کو بہت محبت تھی انہیں کی تحریک

پر رسول اللہ نے رشتہ پسند کیا۔ بی بی زینب نے اپنی والدہ حضرت خدیجہ کے ساتھ ہی اسلام قبول کر لیا تھا مگر ابو العاص ۶ھ میں مسلمان ہوئے تھے۔ وہ نوجوان اور کامیاب تاجر تھے اور دونوں میاں بیوی کے تعلقات بہت اچھے تھے۔ کفار مکہ نے ان کو بہت بہکایا کہ بی بی زینب کو طلاق دے دیں مگر انہوں نے انکار کر دیا۔ انہیں حضرت زینب سے جو محبت تھی اس کا اندازہ ان کے اشعار سے ہوتا ہے جن کا ترجمہ یہ ہے۔

"مجھے زینب یاد آئی تو میں نے کہا حرم کا ایک باشندہ سرسبز و شاداب ہے زینب تو امین کی بیٹی صالحہ ہے۔ اور ہر ایک شوہر اپنی ایسی بیوی کی تعریف کرے گا"

ان کے ہاں دو بچے پیدا ہوئے۔ علی اور امامہ۔ علی تو لڑکپن ہی میں فوت ہو گئے۔ اور امامہ سے فاطمۃ الزہرا کی رحلت کے بعد حضرت علی مرتضٰی نے نکاح کیا۔ حضرت علی کی شہادت کے بعد امامہ کا دوسرا نکاح مغیرہ بن نوفل بن حارث سے ہوا۔ اور ان سے یحیٰی پیدا ہوئے۔ جنگ بدر کے قیدیوں میں آپ کے داماد ابو العاص بھی تھے جو اس وقت تک مسلمان نہ ہوئے تھے۔ مغربی مورخین کا یہ بیان کہ ابو العاص کو اس شرط پر رسول اللہ نے آزاد کیا تھا کہ آپ کی بیٹی زینب کو مدینہ بھیج دیا جائے اور ان سے کوئی فدیہ نہیں لیا گیا قطعی غلط ہے۔ صحیح صرف یہ بات ہے کہ ان سے یہ وعدہ لیا گیا تھا کہ مکہ واپس جا کر حضرت زینب کو مدینہ بھیج دیں۔ دامادی کی وجہ سے ابو العاص اور دوسرے اسیران جنگ میں رسول اللہ نے کوئی امتیاز

نہیں برتا۔ اوران سے بھی فدیہ کیا گیا۔ جس میں حضرت خدیجہ کا وہ ہار بھی
تھا جو حضرت زینب کو جہیز میں دیا گیا تھا۔ اس ہار کو دیکھ کر آپ کو بی بی
خدیجہ یاد آگئیں۔ اور آپ کی آنکھوں سے آنسو نکل پڑے۔ مکہ جا کر
ابوالعاص نے اپنے بھائی کنانہ کے ساتھ بی بی زینب کو مدینہ کے لئے روانہ
کیا تو قریش میں سے ایک شخص نے نیزہ سے حضرت زینب کو زمین پر گرا دیا
وہ حاملہ تھیں۔ اس صدمہ سے حمل ساقط ہو گیا۔ چند روز بعد جب زید بن
حارث مکہ آئے تو ان کے ساتھ حضرت زینب مدینہ آگئیں ۶ھ
میں ابوالعاص بھی مسلمان ہو گئے۔ اور ۸ھ میں بی بی زینب کا انتقال ہوا
بی بی سودہ اور بی بی ام سلمہ نے غسل دیا اور رسول اکرم نے نماز جنازہ پڑھائی۔
(۳) بی بی زینب سے تین سال چھوٹی تھیں بی بی رقیہ اور (۴) منجھلی بیٹی تھیں
بی بی ام کلثوم۔ ان دونوں کے نکاح رسول اللہ کے چچا ابولہب کے بیٹوں
عتبہ اور عتیبہ سے علی الترتیب ہوئے تھے۔ کوہ صفا پر جب آپ نے
قریش سے خطاب کر کے انہیں دعوت اسلام دی تھی تو ابولہب اور
اس کی بیوی ام جمیل کو بہت غصہ آیا تھا اور ان دونوں نے اپنے لڑکوں
سے کہہ کر رقیہ اور ام کلثوم کو طلاق دلوا دی تھی۔ حضرت ام کلثوم کا صرف نکاح
ہوا تھا۔ وداع نہیں ہوئی تھی۔ طلاق کے بعد بی بی رقیہ کا نکاح حضرت
عثمان بن عفان سے ہوا۔ ان دونوں میں اس قدر محبت تھی کہ مکہ بھر میں
مشہور ہو گئی تھی۔ اور لوگ کہتے تھے سب سے اچھا جوڑا رقیہ اور عثمان کا ہے۔
جنگ بدر کے خاتمہ پر ۲ھ میں چیچک میں مبتلا ہو کر بی بی رقیہ نے بعمر

۲۱ سال وفات پائی۔ رسول اکرم ان کی نماز جنازہ میں شریک نہ ہو سکے۔ کیونکہ اس وقت بدر میں تھے۔

بی بی رقیہ کے بعد رسول اللہ نے بی بی ام کلثوم کا دوسرا نکاح حضرت عثمان ہی سے کیا۔ بی بی رقیہ سے حضرت عثمان کے ایک صاحبزادے عبداللہ پیدا ہوئے مگر چھ برس کے ہو کر وفات پائی۔ بی بی ام کلثوم سے کوئی بچہ پیدا نہیں ہوا۔ ان کا ۹ھ میں انتقال ہوا اور رسول اللہ نے نماز جنازہ پڑھائی۔

(۴) حضرت فاطمۃ الزہرا سب سے چھوٹی بیٹی تھیں۔ رسول اکرم اور بی بی خدیجۃ الکبریٰ کی اور پیدا ہوئی تھیں ۶۰۲ء میں۔ ان کا نکاح حضرت علی مرتضیٰ ابن ابی طالب سے جنگ بدر کے بعد اور جنگ احد سے پہلے ۲ ہجری میں ہوا۔ ان کے جہیز میں ایک مشک اور ایک چکی بھی تھی۔ اور یہ دونوں چیزیں آخر وقت تک ان کے پاس رہیں۔ ایک دفعہ حضرت علی نے ان پہ کچھ سختی کی۔ وہ شکایت کے لئے رسول اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئیں۔ پیچھے پیچھے حضرت علی بھی گئے۔ شکایت سن کر رسول اللہ نے کہا۔ "بیٹی تم اتنا نہ سمجھتیں کہ مردوں کی یہ عادت ہی ہوتی ہے۔" حضرت علی اس واقعے سے اس قدر متاثر ہوئے کہ انہوں نے حضرت فاطمہ سے کہا۔ "میں اب تمہارے مزاج کے خلاف کوئی بات نہ کہوں گا۔" حضرت عائشہ کا بیان ہے کہ "فاطمہ گفتگو بالکل اپنے باپ کی طرح کرتی تھیں۔" وہ جب رسول اللہ کے پاس آتیں تو آپ کھڑے ہو جاتے ان کی پیشانی چومتے

اور مرحبا فرمایا کرتے تھے۔ بی بی عائشہ یہ بھی فرماتی ہیں کہ" میں نے فاطمہ سے بڑھ کر کسی کو سچ بولتے نہیں دیکھا "۔ بی بی فاطمہ سے رسول اکرم کو اس قدر محبت تھی کہ جنگ یا سفر پر روانہ ہوتے تو سب سے آخر میں اور جب واپس آتے تو سب سے پہلے بی بی فاطمہ کے ہاں تشریف لے جاتے تھے

بی بی فاطمہ کی وفات رسول اکرم کی رحلت کے چھ ماہ بعد ۱۳ رمضان ۱۱ ہجری کو ہوئی۔ ان کے پانچ بچے تھے۔ تین لڑکے اور دو لڑکیاں۔ سب سے بڑے حضرت حسن تھے جو حضرت علی مرتضیٰ کی شہادت کے بعد خلیفہ منتخب ہوئے۔ اور جنہوں نے اپنی بیوی جعدہ کے ہاتھوں زہر پیا۔ اور ۴۹ھ میں رحلت کی۔ ان سے چھوٹے امام حسین تھے۔ جنہوں نے ۶۱ھ میں معرکہ کربلا میں شہادت پائی۔

رسول اللہ ان بچوں سے بہت محبت کرتے اور ان کو اپنا بیٹا فرمایا کرتے تھے

محسن بی بی فاطمہ کے تیسرے بیٹے تھے۔ جنہوں نے بچپن میں وفات پائی۔

دونوں صاحبزادیوں میں حضرت زینب کبریٰ کا نکاح عبداللہ بن جعفر سے ہوا تھا۔ انہوں نے واقعۂ کربلا اپنی آنکھوں سے دیکھا اور کوفہ و دمشق میں سختیاں اٹھائی تھیں۔ ام کلثوم دوسری بیٹی تھیں۔ ان کا پہلا نکاح حضرت عمر بن الخطاب سے ہوا اور دو بچے زید اور رقیہ پیدا ہوئے۔ حضرت عمر کی شہادت کے بعد دوسرا نکاح عون بن جعفر سے ہوا۔ اور ان کی رحلت کے بعد تیسرا نکاح محمد بن جعفر سے ہوا۔

(۲)

# اُمّ المومنین حضرت سودہؓ

**خاندان** سودہ بنت زمعہ بن قیس۔ یہ بھی قریش ہیں اوران کا سلسلہ نسب عامر بن لوئی تک پہنچتا رہا ہے۔ اس مناسبت سے سودہ عامریہ کے نام سے بھی مشہور ہوئیں۔ صفحہ ۱۳۸ پر جو شجرہ دیا گیا ہے۔ اس سے معلوم ہوجاتا ہے۔ ان کے جدِ اعلیٰ عامر کے باپ لوئی کی رسول اللہؐ بی پشت میں تھے۔ گویا خاندان ایک ہی ہے۔ بی بی سودہ عامریہ بنت زمعہ کی ماں شموس اور نانا قیس تھا جو عدی بن النجار کے قبیلہ سے تھا۔ عرب میں یہ قبیلہ وقار و وجاہت کے لحاظ سے قریش کے بعد دوسرے نمبر پر تھا۔ اوران دونوں قبیلوں میں شادی بیاہ ہوتے تھے۔

**پہلا نکاح** بی سودہ کب پیدا ہوئیں۔ پہلا نکاح کس عمر میں ہوا۔ کچھ معلوم نہ ہوسکا نہ ابتدائی حالات۔ پہلا نکاح ان کے چچا کے لڑکے سکران بن عمر سے ہوا تھا۔ سکران کے متعلق بھی تاریخ صرف یہ بتاتی ہے کہ وہ قریش مکہ کے ان افراد میں تھا جنہوں نے قرآن مجید اور رسول اللہ کے دعویٰ نبوت کی تکذیب کی تھی۔

**قبول اسلام** رسول اللہ کو جب نبوت عطا ہوئی تو آپ نے اپنی

قوم کو ہدایت کی کہ بت پرستی ترک کر کے خدائے واحد کی پرستش کرے۔ قریش میں بہت بڑی اکثریت اُن لوگوں کی تھی جنہوں نے آپ کا مضحکہ اُڑایا۔ آپ کو جھٹلایا۔ آپ کے ساتھ گستاخی اور بے ادبی، بے حرمتی سے پیش آئے اور آپ کی راہ میں روڑے اٹکائے۔ اور جب بی بی خدیجہ اور ابو طالب دونوں کی وفات ہو گئی تو کھلم کھلا سخت سے سخت جسمانی اذیتیں پہنچانے میں بھی کسر نہ رکھی مگر بہت بڑی تعداد جہاں ایسے کٹر اور ظالم آدمیوں کی تھی وہاں کچھ ایسے بھی لوگ تھے جو کہتے تھے کہ آخر سنیں تو سہی یہ شخص کہتا کیا ہے۔ ادھر تو رسول اللہ کی باتیں انہیں مفید معلوم ہوتیں اُدھر وہ یہ سوچتے کہ قوم کے اس قدر بُرے سلوک کے باوجود جو یہ شخص خدائے واحد کی پرستش کی تلقین مستقل مزاجی سے کئے جا رہا ہے اور بجائے غصہ اور خفگی کے اس کے ضبط و تحمل میں رتی بھر فرق نہیں آرہا تو ضرور یہ خدا کی طرف سے پیغام بر ہے۔ پھر قرآن مجید کی آیتیں سن کر بھی ان کے دل پر اثر ہوتا۔ اور وہ آپ پر ایمان لے آتے۔ بی بی سودہ شروع ہی سے سمجھدار اور بہت نیک خاتون تھیں۔ رسول اللہ کے متعلق یہ تو وہ بہت پہلے سے جانتی تھیں کہ سارا قریش ان کو صادق اور امین کہتا ہے انہیں ایک بار ذرا تفصیل سے رسول اللہ کی باتیں اور قرآن مجید کی آیتیں سننے کا موقع ملا اور انہیں یقین ہو گیا کہ آپ اللہ کے سچے رسول ہیں۔ چنانچہ آپ ایمان لے آئیں مگر ان کے شوہر بت پرست تھے اور ان لوگوں میں سے تھے جو رسولِ خدا کے دشمن تھے۔ اس لئے انہوں نے

دُوراندیشی سے کام لیا اور اپنے شوہر پہ یہ ظاہر نہ ہونے دیا کہ میں مسلمان ہوگئی ہوں مگر جب موقع ملتا وہ سکران کو اسلام کی خوبیاں بتاتیں۔ شروع شروع میں تو اس نے بی بی سودہ کی باتوں کو کوئی اہمیت نہ دی مگر آہستہ آہستہ وہ اسلام کی طرف مائل ہونا شروع ہوا لیکن اسے خوف یہ تھا کہ اگر میں مسلمان ہوگیا تو قریش میری پھبتیاں اُڑائیں گے اور فقرے کسیں گے۔ بی بی سودہ سکران کے مسلمان نہ ہونے سے بہت رنجیدہ رہنے لگیں۔ وہ ایک اچھی گھر والی تھیں۔ ان کے اور سکران کے تعلقات بہت اچھے تھے۔ دونوں میاں بیوی میں محبت تھی۔ بالآخر بی بی سودہ کی کوشش بارآور ہوئی اور سکران بھی مسلمان ہوگیا۔

**قریش کے مظالم ہجرت حبش ۵ ھ**

قریش کو جب معلوم ہوا کہ سکران بن عمرو اور اس کی بیوی سودہ بن زمعہ دونوں مسلمان ہوگئے تو لگے طرح طرح سے ستانے۔ سکران گھر سے نکلتا تو اُسے بُرا بھلا کہتے۔ آوازے کستے۔ اس پر مٹی پھینکتے۔ کبھی کبھی اس کے گھر پہ پتھر بھی پھینکے۔ ایک بار دونوں اپنے گھر میں بیٹھے باتیں کررہے تھے کہ کسی نے تیر کھینچ کر مارا جو سکران کے لگا اور وہ اور بی بی سودہ فریاد لے کر رسول کی خدمت میں آئے۔ جو لوگ اس وقت مشرف باسلام ہوئے تھے۔ اُن سب پر قریش سختیاں کررہے تھے۔ خونریزی جن کے بائیں ہاتھ کا کھیل تھا۔ اُن کے لئے زبان سے بُرے کلمات نکالنے معمولی بات تھی۔ موقع ملتا تو زدوکوب سے کبھی نہ چُوکتے۔ قریش کے مظالم جب

حد سے بڑھ گئے اور مسلمانوں کو مکہ میں سانس لینا بھی حرام ہوگیا تو رسول اللہ کے ارشاد پہ پندرہ مسلمان گیارہ مرد چار عورتیں تحفظ جان کے لئے ۵ سنہ میں حبش ہجرت کر کے چلے گئے۔ ان پندرہ مسلمانوں میں آپکے چچا زاد بھائی حضرت جعفر بن ابو طالب اور آپ کے پھوپی زاد بھائی حضرت زبیر بن عوام کے علاوہ آپ کے داماد حضرت عثمان بن عفان اور ان کی بیوی حضرت رقیہ (آپ کی منجھلی صاحبزادی) اور بی بی سودہ اور ان کے شوہر سکران بن زمعہ بھی تھے۔

**واپسی مکہ**

سکران حبش میں بیمار ہو گئے اور وہیں اُن کا انتقال ہوا۔ ۶ سنہ ہجری میں حضرت حمزہ اور حضرت عمر کے مسلمان ہو جانے سے قریش کی ایذا رسانی میں نسبتاً کسی قدر کمی ہو گئی تو بیوہ سودہ مکہ آگئیں اور اپنے باپ زمعہ کے ساتھ اپنے پرانے مکان میں رہنے لگیں۔ مکہ میں دو سال انہوں نے بیوگی میں گذارے اور ۱۰ سنہ نبوی میں رسول اللہ سے ان کا نکاح ہوا۔ جب بی بی خدیجہ کی رحلت کو تین ماہ کے قریب ہو چکے تھے

**دوسرا نکاح رسول اللہ سے ۱۰ سنہ نبوی**

حضرت خدیجہ جیسی اطاعت شعار، خدمت گذار، غم گسار، عاشق زار بیوی کی رحلت سے رسول اللہ کو کس قدر زبردست صدمہ پہنچا اس کا اندازہ بہت مشکل ہے۔ علاوہ اس کے کہ آپ کو فرائض پیغامبری کی ادائیگی میں اُن کی دولت اُنکے خلوص اور صائب رائے سے زبردست مدد ملتی

تھی۔ یہ کیسی پریشانی تھی کہ خانہ داری کا انتظام درہم برہم ہو گیا تھا اور دو بچیاں محتاجِ پرداخت تھیں۔ اور ان کی نگرانی کے لئے گھر میں کوئی بڑی بوڑھی نہ تھی۔ ولیم میور لکھتا ہے کہ "خدیجہ کے بعد آنحضرت کے خاندان کو مادری نگرانی کی ضرورت تھی"۔ منجھلی صاحبزادی ام کلثوم کا نکاح کم عمری میں ابولہب کے بیٹے عتبہ سے کر دیا گیا تھا۔ مگر اس لئے کہ آپ نے قوم کو توحید کی طرف بلایا بے قصور بچی کو طلاق دیدی گئی تھی۔ وہ خانہ داری کا سارا بوجھ اٹھا لے اور اپنی چھوٹی بہن حضرت فاطمۃ الزہرا کی اچھی طرح دیکھ بھال نہ کر سکتی تھیں بلکہ خود ان کے لئے بھی ایک بڑی بوڑھی کی ضرورت تھی۔ چنانچہ ایک دن حکیم بن الاوقص کی بیٹی عثمان بن مظعون کی بیوی خولہ نے رسول اکرم کی طائف سے واپسی کے بعد آپ کی خدمت میں عرض کیا کہ "آپ نکاح کیوں نہیں کر لیتے"۔ آپ نے فرمایا "کس سے کروں"۔ خولہ نے کہا "چاہے کنواری سے کیجئے چاہے بیوہ سے"۔ آپ نے پوچھا "وہ کون ہیں"، تو خولہ نے بتایا کہ "کنواری تو حضرت ابوبکر کی بیٹی عائشہ اور بیوہ زمعہ کی بیٹی سودہ"۔ بی بی عائشہ کے نکاح کا بیان اُن کے حالات میں آئے گا۔ بی بی سودہ کے پاس پیام نکاح دے کر خولہ کو رسول اللہ نے بھیجا۔ اور انہوں نے آ کر بی بی سودہ سے کہا "مبارک ہو اللہ کے سچے رسول نے اپنا پیام نکاح تمہارے لئے میری معرفت بھیجا ہے۔ خدا نے تمہاری فلاح و بہتری کے یہ اسباب پیدا کر دیئے ہیں"۔ بی بی سودہ نے خولہ سے کہا "مجھے یہ منظور ہے مگر میرے والد سے اس کا ذکر کر دو"۔ خولہ زمعہ کے پاس آئیں۔ اور بی بی سودہ کے

ساتھ رسول اکرم کے نکاح کی درخواست زمعہ سے کی۔ اس نے جواب دیا کہ "مجھے سودہ کے لئے یہ پیام منظور ہے تم سودہ کی رائے معلوم کرلو۔" خولہ نے کہا " میں معلوم کرچکی ہوں وہ رضامند ہے۔" زمعہ بولے۔ "اچھا تو پھر تم سودہ کو میرے پاس لے آؤ۔" چنانچہ خولہ بی بی سودہ کو لے آئیں تو باپ نے بیٹی سے کہا " سودہ خولہ تمہارے نکاح کا پیام محمد بن عبداللہ کی طرف سے لائی ہیں۔ تم رضامند ہو۔" بی بی سودہ نے کہا " جی ہاں۔" بیٹی کی رضامندی معلوم ہونے زمعہ نے خولہ سے کہا " محمد بن عبداللہ کو میرے پاس لے آؤ۔" چنانچہ وہ لے آئیں اور بی بی سودہ کا دوسرا نکاح چارسو[1] دینار پر سرورِ عالم کے ساتھ سنہ نبوی میں ہو گیا۔

زرقانی اور طبقات ابن اسعد میں بعض روایات ہیں کہ بی بی سودہ نے ایک خواب دیکھا تھا اور اپنے پہلے شوہر سکران بن عمر سے جب بیان کیا تو انہوں نے کہا "شاید میرا آخر وقت آ پہنچا اور تمہارا نکاح رسول اللہ سے ہوگا۔"

عبد بن زمعہ بی بی سودہ کا حقیقی بھائی اس وقت مکہ میں موجود نہ تھا۔ اسے جب بہن کے نکاح ثانی کی خبر ملی تو بہت ناگوار ہوا۔ مگر جب وہ دن آیا کہ وہ بھی مسلمان ہو گیا تو اس نے بہت دیر تک تاسف کیا۔ اس واقعہ کو یاد کرکے کہ اس نے بی بی سودہ کے نکاح کی خبر پر غم و غصہ میں

---

[1] بی بی عائشہ صدیقہ کی ایک روایت کی رو سے ازدواج مطہرات کے مہر چارسو درہم تھے۔ لہذا دینار سہو ہو سکتا ہے۔

اس کی زبان سے نامناسب الفاظ نکلے تھے۔

اس نکاح کے وقت بی بی سودہ کے باپ زمعہ موجود تھے مگر بہت ضعیف تھے۔ اور کوئی خاص ذریعۂ معاش نہ تھا۔ عبداللہ ان کا بھائی بھی تھا مگر اس سے ان کو کوئی مالی مدد نہ ملتی تھی۔ سکران سے ان کا ایک بچہ عبدالرحمٰن بھی تھا مگر کم عمر۔ بیوگی کا زمانہ وہ بغیر کسی معقول سہارے کے گذار رہی تھیں۔

نکاح کی غرض بعض مورخین لکھ رہے ہیں کہ نکاح کی تحریک رسول اللہ کی طرف سے نہیں بی بی سودہ کی طرف سے کی گئی۔ اور رسول اللہ نے اس تجویز کو قبول فرمالیا۔ اس زمانہ میں مسلمانوں کی تعداد بہت تھوڑی تھی۔ اگر رسول اللہ اُن سے نکاح نہ کرتے تو ان کی پناہ کی کوئی جگہ نہ تھی۔ اور کفالت کرنے والا کوئی نہ تھا۔ باپ بہت ضعیف۔ بھائی بے پروا۔ بچہ ناسمجھ۔ اسلام کی خاطر انہوں نے سخت تکلیفیں اٹھائیں۔ ان کے پہلے شوہر تارک الوطنی کی حالت میں انتقال ہوا۔ ان کی خدمات اسلام کا اس سے بڑھ کر اور کیا معاوضہ اور ان کی مدد کا اس سے بہتر اور کیا طریقہ ہو سکتا تھا کہ وہ رسول اللہ کے نکاح میں آگئیں۔ وہ کسی لحاظ سے بھی بی بی خدیجہ کی ٹکر کی نہ تھیں ان کی کم سے کم عمر ۵۰ سال سے تو کوئی مورخ انکار کر ہی نہیں رہا اور بعض مورخین تو ان کی عمر بی بی خدیجہ سے جو وقت رحلت ۶۵ برس کی تھیں۔ زیادہ بتاتے ہیں یعنی وہ ستر کی لپیٹ میں تھیں۔ اس نکاح کی غرض و غایت خانہ داری کا انتظام اور بچیوں کی دیکھ بھال تھی اور یہ نکاح کیا

کیا گیا تھا۔ ان کی خدمات اسلام کے معاوضہ میں ان کو بے سہارا دیکھ کر انہیں پناہ دینے کے لئے۔

## بڑھاپے کا احساس

رسول اکرم صلعم کے ساتھ بی بی سودہ تین سال مکہ میں رہیں۔ پھر ہجرت کر کے جب مدینہ آئیں تو ابوایوب انصاری کے گھر پر آ کر اتریں۔ کیونکہ رسول اللہ نے مدینہ آکر شروع میں یہیں قیام فرمایا تھا۔ سات ماہ بعد جب مسجد نبوی کی تعمیر ہوئی تو اس سے ملحق حجرہ میں بی بی سودہ رہنے لگیں۔ جب اور تین چار بیبیاں آپ کے نکاح میں آئیں تو ان کو خود بخود یہ خیال پیدا ہوا کہ زیادہ بڑھیا ہونے کی وجہ سے کہیں آپ ان کو علیحدہ نہ کر دیں۔ چنانچہ ایک دن آپ نے عرض کیا کہ "میں ضعیف ہو گئی ہوں۔ جسم میں سکت بالکل نہیں رہی۔ دنیاوی کوئی خواہش اب مجھ میں باقی نہیں۔ میرے لئے یہی فخر سب سے بڑی دولت ہے کہ قیامت کے دن اللہ کے رسول کی بیوی پکاری جاؤں۔ میں اپنی مرضی اور اپنی خوشی سے اپنی باری عائشہ کو دیتی ہوں۔"

## عادات و خصائل

دولت حسن۔ جوانی یعنی وہ صفات جو پیام نکاح کی ترغیب کا سبب کہلائی جا سکتی ہیں بی بی سودہ میں ان میں سے ایک بھی نہ تھی۔ ہاں اسلام کی خاطر انہوں نے سختیاں جھیلی تھیں۔ رسول اللہ صلعم کے پیش نظر تھیں۔ دنیاوی اعتبار سے آپ کو ضرورت تھی ایک ایسی سمجھدار نیک سیرت عورت کی جو بچیوں کی دیکھ بھال اور گھر کا انتظام خوش اسلوبی سے کر سکے اور سب سے بڑھ کر یہ کہ مسلمان ہو۔

ان صفات کے علاوہ بی بی سودہ کی طبعی شرافت ۔ نیکی ۔ خوش اخلاقی ۔ رحمدلی ۔ وسیع القلبی اور سیرچشمی وہ خوبیاں تھیں جن کی وجہ سے انہیں قریش کی خواتین میں امتیاز حاصل تھا ۔ ان سب باتوں پر غور فرما کر آپ نے اپنی عمر سے زیادہ عمر کی بیوہ سودہ بنت زمعہ سے نکاح کیا ۔ جنگ بدر جب ختم ہو گئی اور مسلمان مدینہ واپس آ گئے اور دوسرے دن اسیران جنگ مدینہ لائے گئے تو حضرت بی بی سودہ نے ابو یزید سہیل بن عمر کو دیکھا کہ ہاتھ پشت پر بندھے ہوئے ہیں ۔ بے اختیار ان کے منہ سے یہ الفاظ نکل گئے " تم نے عورتوں کی طرح خود بیڑیاں پہن لیں اس سے تو بہت زیادہ عزت کی تھی " رسول اکرم صلعم نے یہ الفاظ سنے تو فرمایا " اے سودہ تم خدا اور اس کے پیغمبر کے خلاف ایسے دل آزار الفاظ کہہ کر انہیں طعنہ دے رہی ہو " انہوں نے عرض کیا " میں قربان اے اللہ کے سچے رسول اس حالت میں ان کو دیکھ کر میں یہ کہے بغیر نہ رہ سکی " اس واقعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ کس قدر رحم دل تھیں ۔

مسلمانوں کی ماؤں میں بی بی سودہ سب سے زیادہ لمبے اور دوہرے جسم کی تھیں اس لئے تیز نہ چل سکتی تھیں حضرت عائشہ کہتی تھیں جس نے سودہ کو دیکھ لیا اس سے وہ چھپ نہ سکتی تھیں ( یہ ان کے لمبے قد کے متعلق ہے )

حضرت عمر نے اپنے زمانہ خلافت میں ایک دفعہ انہیں درم سے بھری ہوئی تھیلی بھیجی ۔ انہوں نے دریافت کیا کیا عمر نے کھجوریں بھیجی ہیں ؟ " خادم نے عرض کیا " جی نہیں کھجوریں نہیں درم ہیں " فرمایا " کھجوریں ہوتیں تو

کھانے کے کام آتیں۔ درم کس کام کے؟" یہ کہہ کہ تھیلی کے سارے درم غربا میں تقسیم کر دیئے۔ اس واقعہ سے ظاہر ہے کہ بی بی سودہ کیسی سیر چشم اور کشادہ دل تھیں۔

اسد الغابہ میں ہے کہ بی بی سودہؓ طائف کی کھالیں درست کرتی اور ان کو دباغت دیتی تھیں۔

حجتہ الوداع پر (زرقانی کے بیان کے مطابق) رسول اکرم نے اپنی بیویوں سے فرمایا تھا کہ میرے بعد گھر میں بیٹھنا۔ بی بی سودہ نے اس ارشاد کے بعد حج کبھی نہ کیا اور باقی زندگی گھر میں گذار دی۔

حضرت عائشہ صدیقہ بی بی سودہ کی تعریف فرماتی ہیں کہ "سودہ میں ذرا تیزی تو تھی ورنہ اور کوئی بھی ایسا نہیں جس کے درجہ میں ہونا مجھے سودہ سے زیادہ اچھا معلوم ہو"

## ضرورت کے وقت عورتیں باہر نکل سکتی ہیں

حضرت عمر ہی سے متعلق ایک اور واقعہ بی بی سودہ کا یہ ہے کہ مدینہ شہر تو رسول اللہ کی ہجرت کے بعد بنا۔ پہلے گاؤں تھا اور یثرب کہلاتا تھا۔ یثرب کا نام مدینہ سرور کائنات نے رکھا۔ جس طرح ہمارے ہاں کے دیہات میں پاخانے گھروں میں نہیں ہوتے۔ اسی طرح مدینہ میں بھی اس وقت رفع حاجت کے لئے شام کے جھٹ پٹے میں گاؤں کے باہر چلے جاتے تھے۔ خواتین کو گاؤں کے نوجوان آتے جاتے دیکھتے اور کبھی چھیڑتے بھی تھے حضرت عمر کو یہ بات ناگوار

گذرتی تھی کہ ازواج مطہرات گھر سے باہر نکلتی ہیں۔ صحیح بخاری کے پارہ ۲۱ میں حضرت عائشہ کی روایت ہے کہ ایک دن شام کے جھٹ پٹے میں اپنی ایک سہیلی کے ساتھ آرہی تھی کہ حضرت عمر نے پہچان کر غصہ کے لہجہ میں کہا سودہ میں نے تم کو دیکھ لیا ہے۔ بی بی سودہ نے گھر آکر سرورکائنات سے حضرت عمر کی شکایت کی۔ اور سوال کیا کہ کیا ہم اپنی ضرورت سے بھی گھر کے باہر نہ نکلا کریں؟" آپ نے فرمایا نہیں سودہ میں عورتوں کو ضروریات کے لئے باہر نکلنے کو منع نہیں کرتا۔"

**اولاد** رسول اکرم صلعم سے بی بی سودہ کی کوئی اولاد نہیں ہوئی۔ پہلے شوہر سکران بن عمر سے ایک لڑکا تھا۔ یہ یعنی حضرت عبدالرحمٰن بن سکران مکہ ہی میں مشرف با سلام ہو گئے تھے۔ حضرت عمر کے زمانۂ خلافت میں جنگ جلولا ۱۶ سنہ ہجری میں انھوں نے شہادت پائی تھی۔

**رحلت** رسول اکرم صلعم کے بعد دس سال زندہ رہیں۔ حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عمر رضؓ اپنے اپنے زمانۂ خلافت میں ان کی بہت عزت کرتے تھے۔ رسول اللہ کا ان کا ۱۳ برس ساتھ رہا۔ ۲۲ سنہ ہجری میں حضرت عمر کی شہادت سے چند ماہ قبل مدینہ میں بیمار ہو کر انتقال کیا۔ اور وہیں تدفین ہوئی۔

---

(۳)

# اُم المومنین حضرت عائشہؓ

**خاندان** ان کے والد حضرت ابوبکر صدیق بن ابو قحافہ تھے اور ان کے جد اعلیٰ تیم بیٹے تھے کلاب کے جو رسول اللہؐ کے شجرۂ نسب میں پانچ واسطوں سے قصی کے باپ تھے۔ گویا یہی باپ کی طرف سے قریش خاندان کی تھیں۔ اور کُنبہ ایک ہی تھا۔ ان کی والدہ زینب جو کُنیت اُم رومان سے مشہور ہیں اسی قبیلہ سے تھیں اور ان کا سلسلۂ نسب نو واسطوں سے کنانہ سے اس طرح جا ملتا ہے:۔

ام رومان بنت عامر بن عویمر بن عبد شمس بن اذینہ بن سبیع بن دہمان بن الحارث بن غنم بن مالک بن کنانہ۔

**حضرت ابوبکر صدیق** اہل السنّت کا عقیدہ ہے کہ انبیاء کے بعد بنی آدم میں حضرت ابوبکر بہترین انسان ہیں۔ رسول اللہ صلعم "انسان کامل" تھے اور حضرت ابوبکر "افضل البشر" وہ آپ کے بہت عزیز دوست اور عمر میں صرف دو سال چھوٹے تھے جس دن سے کہ نبوت عطا ہوئی تھی زندگی کے آخری سانس تک اُٹھتے بیٹھتے صبح تمام دن رات آپ کو اسلام کی دھن تھی۔ اشاعت اسلام میں جس سے مدد ملی وہ

چاہے کتنا ہی غیر ہوتا آپ کو عزیزوں سے بڑھ کر عزیز تھا اور جس نے اسلام کی راہ میں روڑے اٹکائے اس سے خون کا رشتہ ہونا اور قریب سے قریب وہ سو دشمنوں کا دشمن تھا۔ آپ کے دعوئ نبوت کی خبر جب گھر سے باہر پہنچی تو حضرت ابوبکر بسلسلۂ تجارت باہر گئے ہوئے تھے واپسی پر انہوں نے سُنا تو سیدھے خدمت اقدس میں حاضر ہو کر سوال کیا "یہ جو کچھ مشہور ہو رہا ہے کیا صحیح ہے؟" کیسا تامل اور کہاں کا تردد ادھر آپ نے فرمایا کہ "ہاں" اور ادھر وہ ایمان لے آئے۔ اور ایمان بھی لائے تو اس درجہ کا جس کی مثال نہیں ملتی۔ مکہ کے وہ معمولی آدمی نہ تھے۔ خاندانی وقار و شرف کے لحاظ سے سنجیدگی، بردباری، دوراندیشی، عاقبت بینی، سمجھداری کے اعتبار سے ان کو قریش میں امتیازی درجہ حاصل تھا۔ تجارت کے سلسلہ میں کئی مقامات دیکھے اور مختلف قبائل سے تعلقات تھے۔ علم الانساب میں ان کی ٹکر کے آدمی عرب بھر میں بہت ہی کم تھے۔ اور جہاں دقت پیش آتی ان سے پوچھنے آیا کرتے تھے۔ ان صفات کے علاوہ ایک بڑی بات یہ بھی تھی کہ وہ قریش کے دولتمند افراد میں سے تھے۔ اور اس وجہ سے بھی سب ان کی عزت کرتے تھے۔ بڑے بڑے جلیل القدر صحابہؓ انہیں کی تلقین واثر سے مسلمان ہوئے عشق اسلام کا یہ حال تھا کہ متعدد مسلمان لونڈی غلاموں پر مشرکین مظالم کے پہاڑ توڑ رہے تھے۔ اُن کی آزادی کی قیمت منہ مانگی رقمیں دے دے کر انہوں ہی نے آزاد کرایا۔ جب حضرت ابوبکر ایمان لائے تھے تو زمین و جائداد تجارت

کے مال و اسباب کے علاوہ ان کے پاس نقد چالیس ہزار نقرئی سکے تھے مگر جب مدینہ ہجرت کی تو صرف ۵ ہزار درہم رہ گئے تھے اور ساری دولت وہ اسلام پر لٹا چکے تھے۔ عورتوں میں بی بی خدیجہ اور مردوں میں حضرت ابوبکر وہ رفیق تھے۔ جن کی دولت سے قصر اسلام کی جڑیں مضبوط ہوتے ہیں رسول اکرم صلعم کو بڑی زبردست مدد ملی۔ اور صرف دولت ہی اسلام پر نہیں لٹائی بانی اسلام کے ہر دکھ درد میں شریک رہے۔ اور آپ کی حمایت میں آپ کے ساتھ جسمانی تکالیف بھی سخت اٹھائیں۔ مکہ میں نماز پڑھتے ہوئے جب قریش نے رسول اکرم کی بے حرمتی کی اور عقبہ بن ابی معیت نے ایک کپڑا آپ کی گردن میں ڈال کو بل دیئے۔ اور حضرت ابوبکر نے کہا "اے ظالموں صرف اس وجہ سے تم انہیں مار ڈالنا چاہتے ہو کہ یہ تمہیں خدائے واحد کی طرف بلاتے ہیں"۔ تو قریش نے رسول اللہ کو چھوڑ کر حضرت ابوبکر کو اس قدر مارا کہ گومڑے نیل اور ددمیاں پڑ گئیں اور جگہ جگہ سے خون نکل آیا۔ سرور کائنات خیدار اور خوددار اس درجہ کے تھے کہ کسی کا احسان نہ اٹھاتے تھے اور اگر احسان اٹھانا پڑتا تو کبھی بھولتے نہ تھے اور جب موقع ملتا اتار دیتے تھے۔ ابوطالب نے آپ کی پرورش کی تو آپ نے یہی نہیں کہ ان کے بیٹے حضرت علی مرتضیٰ کی پرورش کر کے ادلہ کا بدلہ کر دیا بلکہ اپنی پیاری بیٹی حضرت فاطمۃ الزہرا کی ان سے شادی کی حضرت عثمان نے اپنی ساری دولت اسلام پر لٹا دی تو رسول اللہ نے اس کے اعتراف میں یکے بعد دیگرے اپنی دو بیٹیاں انہیں دیں۔ انصار مدینہ نے مسجد نبوی

چیزوں کا مالک ہوتا وہاں باپ کی بیوہ کا بھی۔ سوتیلے لڑکے سوتیلی ماں کو بیوی کی حیثیت سے رکھتے۔ یہودیوں میں بیٹی کی کوئی حیثیت باپ کے گھر میں نہ تھی۔ وہ فروخت کی جا سکتی تھی۔ اسے باپ کا ترکہ صرف اس وقت مل سکتا تھا جبکہ اس کا کوئی بھائی نہ ہوتا۔ کعبہ کی تولیت کی وجہ سے قریش عرب کا سب سے معزز اور متقدر قبیلہ تھا۔ جس میں عیاشی اور بدکاری عام بات تھی۔ اور مردوں عورتوں کے تعلقات کے قصے اور اشعار بے شرمی اور بے حیائی کے ساتھ نہایت فخر سے علانیہ بیان کئے جاتے تھے۔ مرد جب چاہتا جس بیوی کو چاہتا طلاق دیدیتا۔ اسکی متعدد بیویاں ہوتیں۔ دو چار کا حساب تھا نہ پانچ دس کی گنتی۔

عربوں اور دوسری قوموں میں بیوی کی یہ حیثیت تھی جب سرور عالم دنیا میں تشریف لائے۔

# پیغمبر اسلام کے نکاحوں پر ایک نظر

شادی مخلوق کی ہی نہیں خالق کی ضرورت ہے کہ نسل قائم رہے اور یہ سلسلہ رہتی دنیا تک چلتا رہے۔ لڑکی کے لئے جب رشتہ کی تلاش ہوتی ہے تو یہ دیکھا جاتا ہے کہ خاندان بھلے آدمیوں کا ہو لڑکا طبیعت کا شریف۔ نیک۔ تعلیم یافتہ کماؤ ہو۔ اسی طرح لڑکی کے انتخاب میں مندرجہ ذیل باتیں پیش نظر ہو سکتی ہیں۔

(۱) خاندان (۲) تعلیم (۳) ہنر سلیقہ خانہ داری سے واقفیت

طبعی شرافت (۴) دینداری (۵) اولاد کی ضرورت (۶) دولت (۷) صورت۔

سرورِ کائنات کے نکاحوں پر بحث شروع کرنے سے قبل ہم اس حقیقت کو نظر انداز نہیں کر سکتے کہ آپ بھی ایک انسان تھے اور خود اللہ تعالیٰ فرما رہا ہے کہ اسے نبی کہو کہ میں بھی تمہاری طرح ایک بشر ہوں۔ اسلام نے اور مذاہب کی طرح اپنے پیغمبر کو خدا کا درجہ نہیں دیا۔ آپ اللہ کے رسول ہونے کے ساتھ ساتھ بشر تھے اور ایک بشر کی جو جو فطری خواہشیں ہو سکتی ہیں وہ آپ میں بھی تھیں۔ ان سے آپ کی شانِ رسالت میں کوئی فرق نہیں آتا۔ بقائے نسل انسانی کے لئے جو خواہش ہر فرد بشر میں ہوتی ہے۔ ایک انسان کی حیثیت سے آپ میں بھی ضرور تھی۔ تو کیا آپ کے نکاح نفسانی خواہش پر محمول تھے یا ان کی تہہ میں کچھ اور اسباب کام کر رہے تھے؟ یہ اس وقت سمجھ میں آسکتا ہے جب ہم ان سب باتوں پر نظر ڈالیں جن کا لڑکی کے انتخاب کے وقت خیال رکھا جا سکتا ہے

(۱) خاندان عرب کے یہودیوں، قبائلیوں اور اہل مکہ میں کعبہ کی تولیت کی وجہ سے آپ کا خاندان یعنی قریش سب سے زیادہ معزز و منتخب سمجھے جاتے تھے اس لئے آپ پر کسی نکاح میں خاندان کی دھونس تو پڑ سکتی ہی نہ تھی۔ جب قریش سے بڑھ کر ذی عزت اور باوقعت کوئی اور قبیلہ تھا ہی نہیں۔ تو یہ سوال ہی نہیں پیدا ہوتا کہ آپ نے بہ حیثیت انسان اپنی وقعت و توقیر بڑھانے کے لئے کسی بہتر قبیلہ

میں شادی کی۔ آپ کی زندگی کا اصلی مقصد تھا۔ اشاعت اسلام اور دن رات صبح شام ہر حالت میں ہر کیفیت میں اسی کی دھن تھی جس کے مقابلے میں ساری خواہشیں جو ایک بشر میں ہو سکتی ہیں مغلوب تھیں۔ اسلام کی مضبوطی۔ اسلام کی ترقی اسلام کی توسیع اس کے سوا آپ کچھ اور سوچتے ہی نہ تھے۔ نکاحوں کے معاملہ میں بھی اسلام کی تقویت آپ کے پیش نظر رہی جب آپ کا نکاح بی بی میمونہ سے ہوا تو اس وقت آپ کی عمر ساٹھ سال تھی۔ اور آپ کو ان قریش پر جن کے ہاتھوں مسلسل بیس سال تک سخت تکلیفیں پہنچیں یہ بھی ثابت کر دینا تھا کہ حقیقتاً آپ کو اپنے قبیلہ سے کوئی دشمنی نہ تھی۔ اور جب بی بی ام حبیبہ کو نکاح میں لائے تو قریش کے سب سے بڑے آدمی ابوسفیان اور اس کے کنبے والوں کو یہ بھی بتانا تھا کہ آپ کو ذاتی مخالفت ان لوگوں سے نہ تھی وہ بھی خاندانی اعتبار سے آپ کے نزدیک اتنے ہی ممتاز تھے جتنے آپ خود۔ دامادی رشتہ ہی ایسا ہے کہ سسرال کو نازبرداری کرنی پڑتی ہے۔ چنانچہ ان دونوں نکاحوں سے ابوسفیان اور قریش کی مخالفت اسلام کا زور ڈھے گیا یہاں تک کہ سال بھر بعد وہی لوگ جو خون کے پیاسے تھے آپ پر ایمان لے آئے۔ بی بی جویریہ بنو مصطلق میں سے تھیں اور بی بی صفیہ یہود میں سے۔ ان نکاحوں سے دامادی کا دباؤ پڑا تو سسرال کے قبیلوں کو جھکنا پڑا۔ بہت سے خود ہی مسلمان ہو گئے اور جو رہ گئے ان کی مخالفت اسلام میں کمی آگئی ان چاروں نکاحوں سے اسلام کو

بہت تقویت پہنچی۔ خاندانی بزرگی کے لحاظ سے ان میں سے کوئی نکاح نہیں کیا گیا کہاں سے آپ کے خاندانی وقار میں چار چاند لگ جاتے۔

(۲) تعلیم۔ جب آپ کو نبوت عطا ہوئی تو عرب میں تعلیم کا چرچا نہ تھا کل ۱۷۔ آدمی قریش میں لکھنا پڑھنا جانتے تھے۔ جن میں حضرت عمر حضرت علی۔ حضرت عبیدہ طلحہ اور حضرت عمر کی بہن فاطمہ اور ان کے شوہر سعید بھی تھے۔ نکاحوں کے وقت آپ کی ازواج مطہرات میں سوائے بی بی حفصہ کے کوئی بیوی پڑھی لکھی نہ تھیں۔ اس لئے یہ سوال ہی پیدا نہیں ہوتا کہ اعلیٰ تعلیم یا علم و فضل کسی نکاح کی وجہ ہوا

(۳) ام المومنین حضرت خدیجۃ الکبریٰ کے بعد خانہ داری کا سارا نظام درہم ہوگیا۔ دو بچیوں کی نگرانی کے لئے ایک بڑی بوڑھی کی ضرورت تھی۔ اس لئے بی بی سودہ سے نکاح کیا مگر یہ نہ بھولنا چاہئے کہ وہ بڑھیا تھیں۔ اس کے بعد کوئی نکاح کسی بی بی کی محض سلیقہ شعاری یا کسی دنیاوی ضرورت کی وجہ سے نہیں کیا

(۴) دینداری سرور کائنات فرماتے تھے کہ بیوی کے انتخاب میں نسب صورت۔ مال۔ دینداری ان چاروں باتوں میں دینداری کو سب پر ترجیح دینا۔ اور اس میں کچھ شک نہیں کہ آپ کی تمام ازواج مطہرات دیندار تھیں اور عبادت گذار اور عورتوں میں ان کے ذریعہ آپ کی حیات میں بھی اور آپ کے بعد بھی بہت کچھ اشاعت اسلام ہوئی اور نسوانی زندگی کے بہت سے مسئلے ان کے ذریعہ حل ہوئے۔ اور آپ

ــکے نکاحوں کی ایک بڑی مصلحت یہ بھی تھی کہ آپ کی ازواج کے ذریعہ عورتوں کو احکام اسلام سے واقفیت ہو۔ مردوں میں بڑے بڑے صحابہ عام مسلمانوں کو اسلام سے آگاہ کرنے والے تھے مگر عورتوں میں یہ فرائض بہترین طریقہ پر ازواج مطہرات نے انجام دئے۔ آپ نے دینداری کا خیال رکھ کر نکاح کئے تو یہ بات قابل اعتراض نہیں ہوسکتی۔ دین توحید کی تبلیغ و توسیع سے بڑھ کر تو آپ کا کوئی مقصد تھا ہی نہیں!

(۵) بعض نکاح اولاد کی ضرورت سے کئے جاسکتے ہیں۔ امہات المومنین میں اللہ نے صرف حضرت بی بی خدیجہ کے بطن سے آپ کو اولاد دی۔ جن میں سے لڑکے زمانۂ شیر خوارگی ہی میں رحلت کر گئے غیر مسلموں کی رائے ہے اور بعض مسلم مورخین بھی اسی رائے میں ان کے ہمنوا ہیں کہ آپ نے بعض نکاح اس لئے بھی کئے کہ آپ کا کوئی لڑکا زندہ نہ رہا تھا اور لڑکے کے ہوجانے سے آپ کی نسل چلے۔ ہم اس رائے سے متفق نہیں ہر قوم اور ملک میں بیٹی کے مقابلہ میں بیٹے سے محبت زیادہ کی جاتی ہے۔ کہ بیٹی پرایا دھن ہے اور بیٹے سے نام چلتا ہے۔ رسول اکرم کی اگر یہ خواہش ہوتی کہ ان کا بھی لڑکا ہو تو یہ فطرت انسانی ہے جس پر اعتراض نہیں کیا جاسکتا تھا مگر آپ کے حالات زندگی بتا رہے ہیں کہ آپ کو خلق خدا کو راہ خدا کی طرف بلانے اور دین اللہ کی اشاعت کی دھن کے سوا اور کسی بات کا فکر تھا ہی نہیں۔ جس انسان کامل نے ساری عمر

نفس کشی کی۔ راحت و آرام اور آسودگی کی زندگی گذاری ہی نہیں جس کے گھر میں کبھی آسائش اور آرائش کا سامان نہ ہوا، جس کی بیویوں کو کبھی ڈھنگ کا کپڑا زیور میسر نہ ہوا جس نے نبوت کے ۲۳ سال میں اور اس زمانہ میں بھی جب فتح مکہ کے بعد مسلمانوں کی مالی حالت اچھی ہوگئی تھی اور عوام کا خزانہ آپ کے اختیار میں تھا مسلسل تین دن بھی تو گیہوں کی روٹی نہ کھائی، جس نبی کی زندگی کی آخری رات کو گھر میں روشنی کے لئے تیل تک نہ تھا۔ اُسے اپنی نسل کے چلنے کا کیا فکر ہوتا؟ نفسانی خواہشات کی بنا پر یا دنیاوی مقاصد سے نکاح کئے ہوتے تو لڑکے کی تمنا بھی ہو سکتی تھی۔ بی بی عائشہ کی وداع سے بی بی میمونہ تک جب سب نکاح دینی اغراض یا سیاسی مصلحتوں کی بنا پر کئے تو دنیاوی خواہشیں رہیں کہاں؟ اور اگر لڑکے کی تمنا ہی میں نکاح کرتے تھے تو بیواؤں سے کیوں کرتے؟ عمر سے اتری ہوئی اُن عورتوں سے کیوں کرتے جو دو دو تین تین شوہروں کی بیوہ تھیں یا جن کے ہاں کوئی بچہ نہ ہوا تھا۔ کیا رسول اللہ کو کنواریاں نہ مل سکتی تھیں، جوان نہ مل سکتی تھیں؟

ان باتوں کو سامنے رکھا جائے ان واقعات پر غور کیا جائے تو اس نتیجہ پر پہنچنا پڑتا ہے کہ آپ نے بیٹے کی خواہش کی وجہ سے بھی کوئی نکاح نہیں کیا!

(۶) دولت سوائے بی بی خدیجہ کے آپ کی کوئی بیوی دولت مند نہ تھیں سوائے بی بی عائشہ کے جو کنواری تھیں اور ۳ھ ہجری میں جب اُن کی

رخصت ہوئی ان کے باپ کی مالی حالت کمزور ہو گئی تھی۔ جتنے نکاح آپ نے کئے سب ان عورتوں سے کئے جو بے سہارا تھیں اور ان میں کوئی بھی ایسی نہ تھیں جو اپنے ساتھ دولت لائی ہوں۔

(۷) صورت اب رہی آخری چیز یعنی خوبصورتی۔ مصنفین یورپ نے آپ کی ذات پر یہ الزام لگایا ہے کہ ۲ھ ہجری سے ۸ھ ہجری تک یعنی ۵۴ سال سے ۵۹ سال کی عمر کے درمیان مدینہ میں آپ نے جو نکاح کئے ان کی تہہ میں جذبۂ حسن پرستی کارفرما تھا۔ کوئی بیوی "بہت خوبصورت" تھیں کوئی "حسین" کسی میں صورت شکل کے لحاظ سے جاذبیت تھی کسی میں جنسی کشش کسی کے حسن کے آپ پہلے سے مداح تھے۔ الفاظ الگ الگ ہیں۔ مگر مفہوم ایک مطلب ان مغربی مورخین کا صرف یہ ہے کہ آپ نے یہ نکاح ذوق جمال یا حسن ظاہری کی وجہ یا نفس پروری کی غرض سے کئے۔ تاریخی بددیانتی اس سے بڑھ کر اور کیا ہو گی کہ جو دعویٰ کیا جا رہا ہے۔ اس کا کوئی ثبوت پیش نہیں کیا جاتا ایک ہزار سال تک بی بی حفصہ اور بی بی زینب کے سوا رسول اکرم کی بیویوں کی خوبصورتی کا تاریخ میں کوئی ذکر نہیں ماسبق تین صدیوں تک عیسائی مورخین قلم اٹھاتے ہیں تو تاریخ نویسی اور سوانح نگاری کے آداب و قواعد سب تہہ کر کے رکھ دیتے ہیں اور آپ کے بڑھاپے پر عیش و عشرت اور حسن و جوانی سے لطف اندوز ہونے کا بہتان عظیم رکھتے ہیں۔ حالانکہ علم النفس کی رو سے کیف و حظ کی طرف طبعی رجحان اس شخص کا

ہو ہی نہیں سکتا جس نے شراب یا کسی قسم کے نشہ کو کبھی چھوا ہی نہ ہو۔ رقص و سرود میں جسے ذرا سی بھی دلچسپی نہ ہو۔ جوئے سے جو ہمیشہ کوسوں دور رہا ہو۔ سونے کی انگوٹھی اور ریشمی کپڑوں سے جس نے پرہیز کیا ہو۔ جس کے لئے کسی قسم کی چمک دمک اور زیب و زینت میں کوئی کشش نہ ہو جس نے پیٹ بھر کر دو وقت روٹی بھی نہ کھائی ہو۔ حقیقت یہ ہے کہ اللہ کے سچے اور آخری نبی نے اس قدر نفس کشی کی کہ نفس پروری کا سوال پیدا ہی نہیں ہوتا۔ ۲۵ سال کی عمر تک آپ کنوارے رہے اور اس قدر صاف ستھری پاکیزہ زندگی گزاری کہ اپنی قوم سے "امین" کا خطاب حاصل کیا۔ اور آپ کی قوم وہ قوم تھی جس کے بڈھے اور جوان بے شرمی اور بے حیائی و بدکاری کے کارنامے فخر کے ساتھ بیان کرتے تھے۔ مار کٹائی اور قتل و غارت گری پر جو لوگ ہر وقت تلے بیٹھے رہتے۔ شراب جن کی گھٹی میں پڑی تھی۔ جو جن کی فطرت تھی جو بداخلاقی کو مردانگی اور بدچلنی کو بہادری سمجھتے تھے وہ ایسے سیدھے سادھے بھولے بھالے تو نہ تھے کہ خواہ مخواہ ہی آپ کو امین اور صادق کہنے لگتے۔ ۲۵ سال کی عمر میں شادی ہوئی تو ایک بھی نہیں دو شوہروں کی بیوہ سے جو عمر میں بھی پندرہ سال بڑی تھیں۔ اگر آپ کو اپنے نفس پر قابو نہ ہوتا تو ان سے کم عمر جوان لڑکی سے شادی کرتے۔ دو چار سال نہیں پورے ۲۵ سال بی بی خدیجہ کے ساتھ اس طرح گذارے کہ ایک لمحہ کے لئے بھی دوسرے نکاح کا خیال نہ آیا۔ جو شخص ساری جوانی اس قدر پاکیزہ

گذار دے کہ ایک ساعت کے لئے بھی دوسری عورت کا خیال تک نہ آئے وہ ایک دم بڑھاپے کی منزل میں داخل ہو کر عیش و عشرت کی طرف کس طرح مائل ہو سکتا ہے؟ پندرہ سال قبل جب دعوئ نبوت کیا تو آپ ہی کی قوم آپ کی دشمن ہو گئی اور قریش آپ کے چچا ابو طالب کے پاس شکایت لے کر آئے۔ اور عتبہ بن ربیعہ نے کہا آپ کا بھتیجہ ہمارے آبائی خداؤں کی توہین کرتا ہے۔ ہم آپ کے لحاظ کی وجہ سے خاموش ہیں اگر وہ دولت چاہتا ہے تو ہم ڈھیر ساری دولت پیش کرتے ہیں۔ اگر اسے خوبصورت عورت چاہیئے تو قریش کی حسین سے حسین، دل لڑکیوں سے اس کی شادی کرا دیتے ہیں۔" اگر سبب نکاح جیسا کہ مغربی مورخین بیان کرتے ہیں۔ حسن صورت ہوتا اور طبیعت راغب ہوتی کیف و حظ کی طرف تو ایسے سنہری موقع کو ہرگز ہاتھ سے نہ جانے دیتے اور جواب میں یہ نہ فرماتے۔

"چچا جان! یہ لوگ مجھے کیا لالچ دیتے ہیں۔ خدا کی قسم اگر
یہ میرے ایک ہاتھ پہ چاند اور دوسرے پر سورج رکھ دیں۔
جب بھی میں خدائے واحد کی طرف بلانے سے باز نہ رہوں گا!"

جب جوانی میں آپ نے نفسانی خواہشوں کو مغلوب کر دیا تو بڑھاپا تو وہ زمانہ تھا جب اعضا دن بدن رو بانحطاط تھے۔ اور زمانہ بھی کونسا کہ چند مہینے بھی چین اطمینان سے نہ گزار سکے۔ مکہ میں تو صرف قریش ہی دشمن تھے مگر مدینہ آ کر نہ صرف ان کے حملے ہو رہے تھے بلکہ

ایک طرف یہودی اسلام کو مٹانے کی کوششوں میں منہمک تھے۔ تو دوسری طرف قبائل کی یلغار تھی۔ اور پھر یہی نہیں منافقین بھی تھے کہ بظاہر مسلمان ہو گئے مگر حقیقتاً مارِ آستین تھے مکہ میں مخالفت تھی صرف قریش کی مگر مدینہ میں مخاصمت تھی تین تین بلکہ چار چار کی۔ تابڑ توڑ لڑائیاں ہو رہی تھیں۔ مسلمان تنخواہ پانے والے باقاعدہ سپاہی تو تھے نہیں۔ عرض کرتے کہ ہم لڑتے لڑتے تھک گئے کہاں تک لڑتے جائیں۔ آپ انہیں صبر کی تلقین فرماتے۔ دشمن داخلی بھی تھے اور خارجی بھی۔ مدینہ کے اندر بھی اور مدینہ کے باہر بھی۔ ہر وقت مخالفوں کا کھٹکا۔ ہر طرف سے دشمنوں کے حملہ کا فکر۔ آئے دن اُن سے مقابلہ۔ ان حالات میں۔ ان پریشانی کے دنوں میں کسی انسان کو شادی بیاہ کی سوجھ سکتی ہے ؟ نفسیات بتاتی اور عقل جواب دیتی ہے کہ اتنی سخت پریشانیوں میں مبتلا اور اس قدر شدید افکار میں گرفتار رہ کر انسانی فطرت عیش و نشاط کی طرف مائل نہیں ہو سکتی۔ اور وہ بھی اس وقت جب تو یٰ کمزور پڑ رہے ہوں اور جب طبیعت اس طرف رغبت ہی نہیں کر سکتی تو یہ تسلیم کرنا پڑتا ہے کہ حسن ظاہری وجہ نکاح نہیں ہو سکتا۔ پھر اس نتیجہ پر اس لئے بھی پہنچنا پڑتا ہے کہ عمر بھر آپ نے کسی غیر یا اجنبی عورت کا ہاتھ تک نہ چھوا۔ فتح مکہ کے بعد عورتوں سے بیعت لی تو اس طرح کہ پانی بھرے پیالہ میں خود ہاتھ ڈال کر نکالا اور پھر عورتوں نے اس پانی میں ہاتھ ڈالا۔ مدینہ آنے کے بعد ایمان لانے والی عورتوں سے دور ہی سے کہہ دیا کہ "تمھاری

بیعت ہو گئی" صحیح بخاری پارہ ۲۰ سورۂ ممتحنہ کی تفسیر میں حضرت عائشہ کا بیان ہے کہ "حضور اپنے ہاتھوں میں ہاتھ لے کر کسی عورت سے بیعت نہیں لی۔ بلکہ محض زبان سے کہہ کر بیعت لی"۔ اس حقیقت کو کہ حسن ظاہری آپ کے کسی نکاح کا سبب نہ تھا۔ تقویت ان حالات سے بھی پہنچتی ہے کہ آپ کو اکثر عبادت میں آدھی سے زیادہ رات گذر جاتی[۱] جس کی گواہی خود کلام اللہ دے رہا ہے۔ کھڑے کھڑے پاؤں شل ہو جاتے تھے۔ ان پر ورم آ جاتا تھا۔ اور پھر اس نتیجہ پر ان واقعات سے پہنچنا پڑتا ہے کہ فارغ البالی کی زندگی نہ آپ نے خود گذاری اور نہ ازواج مطہرات نے۔ ایک بار جب آپ کی بیویوں کے دل میں یہ خواہش پیدا ہوئی کہ ہم بھی اور عورتوں کی طرح پہننے اوڑھنے کپڑے لتے۔ زیور گہنے کی تھوڑی سی بہار دیکھ لیں تو وحی کا نزول ہوا اور آپ نے ان سے کہہ دیا:۔

"اگر تم دنیا کی زندگی اور اس کے ساز و سامان کی طلب گار ہو تو آؤ میں تم کو دے دلا کر خوشی سے رخصت کر دوں۔ اور اگر تم خدا اور اس کے رسول اور عافیت کی خواہاں ہو تو تم میں سے جو نیکو کار ہیں

---

[۱] "اے کپڑا اوڑھنے والے رات کو کھڑا رہا کر مگر تھوڑا آدھی اس کی یا کم کر لیا زیادہ اس میں سے" سورہ مزمل آیت ۱ تا ۴

"بے شک تیرا پروردگار جانتا ہے کہ تو رات کو کھڑا رہتا ہے۔ دو تہائی یا آدھی رات تک" سورۂ مزمل آیت ۲۰

اُن کے لئے اللہ نے بڑے بڑے اجر تیار رکھے ہیں“۔

(سورۂ احزاب آیت ۲۸ و ۲۹)

ازواج مطہرات کی خواہش فطرتِ نسوانی تھی مگر اللہ نے اپنے رسول سے جو الفاظ کہلوائے یہ جواب کیا اس شخص کا ہو سکتا ہے جو نفس پرور عیش پسند اور دنیا کی خواہشوں سے مغلوب ہو؟

# پیغمبرِ اسلام کے نکاحوں پر ایک اور نظر

**۱۔ بی بی خدیجہ** سے جب پیغمبر اسلام نے نکاح کیا تو آپ کنوارے اور ۲۵ برس کے تھے۔ بی بی خدیجہ دو شوہروں کی بیوہ اور آپ سے عمر میں پندرہ سال بڑی ۴۰ سال کی تھیں۔ بغیر فطری خواہشوں کے بشریت نامکمل ہے۔ اور آپ انسان کامل اس وجہ سے بھی تھے کہ آپ میں وہ فطری خواہش بھی تھی جو سبب ہے بقائے نسل انسانی کا لیکن اگر خواہش نفس ہی تحریک نکاح ہوتی تو آپ بیوہ سے نہیں کنواری سے۔ بچوں والی سے نہیں چھوٹی سے اور اپنی عمر سے تقریباً ڈیوڑھی ۱۵ سال بڑی سے نہیں اپنے سے کم عمر لڑکی سے شادی کرتے۔ بی بی خدیجہ کی دولت اور شخصیت سے اسلام کو بڑی زبردست تقویت پہنچی مگر نکاح کے وقت آپ

---

ان کنتن ... ... ... ... اجراً عظیما

ان کی شخصیت یا دولت سے مرعوب نہ تھے اور بعد نکاح آپ اپنی ضرورتوں کے لئے خود روپیہ کماتے اور جو کچھ کماتے اپنی ضرورتیں اسی میں محدود رکھتے تھے۔ غریبی میں پیدا ہوئے۔ غریبی میں پلے بڑھے اور ساری عمر تنگ دستی کی زندگی گزاری۔ کھانے پہننے کا شوق تھا نہ آسائش اور آسودگی کی تمنا۔ اس سیدھی سادھی غریبانہ زندگی میں تکلف کا کام تھا نہ تصنع کا نام۔ بیوی خدیجہ کی دولت کی طرف آنکھ اٹھا کر کبھی نہ دیکھا۔ پیام نکاح بھی خود نہیں دیا تحریک خود بی بی خدیجہ نے کی کہ وہ آپ کی عدیم النظیر پاکیزگی اور آپ کے عدیم المثال کردار سے بے حد متاثر تھیں۔ اور آپ نے جس وجہ سے اس پیام کو منظور کیا وہ یہ تھی کہ بی بی خدیجہ نہایت نیک، طبیعت اور پاکیزہ خیال خاتون تھیں اور دین داری ہی کی وجہ سے طاہرہ کہلاتی تھیں۔ ۲۵ سال کی عمر سے ۵۰ تک یعنی ۲۵ برس آپ کا اور بی بی خدیجہ کا ساتھ رہا۔ ساری جوانی گذر کر بڑھاپا آگیا مگر ایک لمحہ کے لئے بھی آپ کو نکاح ثانی کا خیال نہ آیا۔ اور کسی عورت کی طرف آنکھ اٹھا کر نہیں دیکھا۔ مصنفین یورپ نے آپ پر جو اتہام اٹھایا اور الزام لگایا ہے۔ اس کا عشر عشیر بھی اگر واقعی درست ہوتا تو دوسری شادی تیسری شادی چوتھی شادی سے جوانی کے زمانہ میں روکنے والی کوئی چیز نہ تھی۔ خود بی بی خدیجہ کو اعتراض نہ ہو سکتا تھا۔ کیونکہ ایک ایک مرد کی متعدد بیویاں اس زمانہ میں ایک عام بات تھی۔ وہ شخص بڑھاپے میں جا کر نفس پرور کس طرح ہو سکتا ہے جس نے ساری جوانی نفس کشی اور کردار کی انتہائی

پاکیزگی میں گذار دی ہو۔

(۲) بی بی سودہ سے نکاح بی بی خدیجہ کی رحلت کے بعد خانہ داری کے انتظامات کی درستی اور دو بچیوں کی نگرانی اور پرداخت کی وجہ سے کیا۔ بی بی سودہ نے اسلام کی خاطر اپنے شوہر کے ساتھ حبش ہجرت کی اور وہیں ان کے شوہر کا انتقال ہوا۔ ایک بڑھیا سے جو بقول بعض مورخین بی بی خدیجہ سے بھی عمر میں بڑی تھیں۔ جن کے دانت ٹوٹ چکے تھے۔ جن کے چہرہ پر جھریاں پڑ گئی تھیں۔ جن کے بالوں کی سیاہی سفیدی سے بدل چکی تھی ایک بیوہ سے جن کے ساتھ ایک بچہ بھی تھا۔ جن کو زندہ رہنے کے لئے روٹی کپڑے کی ضرورت تھی اور شوہر کی رحلت کے بعد بے سہارا ہوگئی تھیں۔ جنہوں نے اسلام کی خاطر تکلیفیں جھیل کر ہجرت کی سختیاں ہی نہیں بیوگی کا داغ بھی اٹھایا۔ اُن سے نکاح کرنا تو کردار کی انتہائی پاکیزگی اور بلندی اور نفس کُشی ثابت کرتا ہے!

(۳) بی بی عائشہ اور (۴) بی بی حفصہ بیٹیاں تھیں اسلام کے دو بہت بڑے شخصوں اور آپ کے دو سب سے بڑے دوستوں حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عمر فاروق کی حضرت ابوبکر کے ذکر میں ہم لکھ آئے ہیں کہ رسول اکرم صلعم میں غیرت اور خودداری کا یہ عالم تھا کہ کبھی کسی کا احسان آپ نہ کبھو لیتے تھے۔ چنانچہ ایک ایک شخص کے احسانات کا معاوضہ ادا فرمایا۔ ابو طالب نے آپ کی پرورش کی تو اس کے معاوضہ میں آپ نے نہ صرف حضرت علی مرتضیٰ کی پرورش کی بلکہ اپنی پیاری بیٹی

فاطمۃ الزہرا کو ان کے نکاح میں دیا۔ حضرت عثمان نے اسلام پر اپنی ساری دولت لٹا دی تو آپ نے ایک ایک کر کے دو بیٹیوں کی شادی آپ سے کی۔ یہ تو دوستوں کے احسانات کا معاوضہ ادا کرنے کی چند مثالیں ہیں۔ آپ نے مخالفوں کی مہربانی تک کو نظر انداز نہ فرمایا۔ عبداللہ بن ابی نے اسلام کو نقصان پہنچانے میں اپنی طرف سے کوئی کسر اٹھا نہ رکھی مگر جب وہ مر گیا اور اس کے بیٹے نے آپ کا کرتہ عذاب قبر کی کمی کے عقیدے سے مانگا تو حالانکہ صحابہ نے پسند نہ کیا۔ مگر آپ نے اپنا کرتہ دیدیا کیونکہ جب حضرت عباس مسلمان ہو کر نہائے تو عبداللہ نے کرتہ لے کر آپ نے حضرت عباس کو دیا تھا۔ جب آپ دشمنوں تک کی مہربانی نہ بھول سکتے تھے تو یہ کس طرح ممکن تھا کہ حضرت ابوبکر اور حضرت عمر کی خدمات اسلام کا معاوضہ ادا نہ کرتے جن کی تعریف متعدد روایتوں میں ہے۔ ایک بیان یہ ہے کہ آپ نے فرمایا:۔

" میں سب کی خدمتوں کا بدلہ دے چکا ہوں لیکن ابوبکر کی خدمتوں کا صلہ اللہ ہی دے گا۔" حضرت عمر کی خدمات اسلام بھی حضرت ابوبکر کے لگ بھگ ہیں۔ حضرت عثمان اور حضرت علی کی خدمات کے معاوضہ میں ان دونوں کو شرف دامادی بخشا۔ اور حضرت ابوبکر اور حضرت عمر کی خدمات کا معاوضہ ہو سکتا تھا تو اس طرح کہ ان کی بیٹیاں اپنی زوجیت میں لے کر ان کے داماد بنے۔ ان دونوں کی اس سے بڑھ کر اور کیا سعادت ہو سکتی تھی کہ اللہ کے رسول کے خسر کہلائے۔ پہلا رشتہ انتہائی عقیدت

کا تھا جواب اور مستحکم ہو گیا اس قرابت سے۔ چونکہ آپ کو اپنے طرزِ عمل سے امّت کے لئے ہر قسم کا نمونہ چھوڑنا تھا اس لئے جہاں آپ نے نکاح بیواؤں سے کئے وہاں ایک نکاح آپ نے کنواری سے بھی کیا۔ غیر مسلم مورخین کہتے ہیں عائشہ چونکہ کم عمر اور حسین تھیں اس وجہ سے آپ اوروں کے مقابلہ میں ان کو بہت زیادہ چاہتے تھے لیکن اگر یہ صحیح ہوتا کہ بی بی عائشہ زیادہ حسین تھیں تو پھر یہ غلط ہے کہ حسن کی وجہ سے آپ نے باقی نکاح کئے اور جیسا کہ ہم پہلے لکھ چکے ہیں عمر میں بی بی حفصہ بی بی عائشہ سے چند سال ہی بڑی تھیں اور کم عمر بی بی صفیہ تھیں اور صورت میں بی بی حفصہ اور بی بی زینب دونوں بی بی عائشہ سے کم نہ تھیں کچھ بہتر ہی تھیں۔ بی بی عائشہ کی قدر و منزلت رسولِ اکرم کے دل میں نہ ان کی کم عمری کی وجہ سے تھی نہ ان کی صورت کی وجہ سے اور نہ محض اس وجہ سے کہ وہ افضل البشر حضرت ابوبکر کی بیٹی تھیں۔ بلکہ جیسا کہ ان کے حالات سے ثابت ہے اس وجہ سے تھی کہ ذہانت اور فراست میں وہ اپنا جواب نہ رکھتی تھیں۔ اور دینداری میں سب ازواج مطہرات پر فوقیت لے گئی تھیں۔ چنانچہ آپ فرماتے تھے کہ تم میں دو حصے دین کی مالک حمیرا ہے۔ بی بی حفصہ بدر کے ایک مجاہد کی بیوہ تھیں۔ اس نکاح سے علاوہ حضرت عمر کی خدمات کے اعتراف کے ایک بیوہ کو جس نے اسلام کی خاطر ترک وطن کیا تھا پناہ دینی بھی مقصود تھی۔ ان مصلحتوں اور ان حالات کو اگر سمجھ لیا جائے تو ان دونوں نکاحوں پر بھی اعتراض کی ذرہ برابر گنجائش نہیں رہتی۔

(۵) بی بی زینب ہلالیہ بنت خذیمہ اُم المساکین (غریبوں کی ماں) یکے بعد دیگرے تین شوہروں کی بیوہ تھیں جن میں سے ایک جنگ بدر میں اور دوسرے جنگ احد میں شہید ہوئے۔ یہ عمر سے آتر چکی تھیں اور ان کے آخری دو شوہروں نے راہ حق میں اپنی جانیں دی تھیں۔ اُن کے رشتہ داران کی کوئی مدد نہ کر سکتے تھے۔ اور حالات کے تحت اور بے سہارا۔ بیواؤں کی طرح ان کو بھی کسی نہ کسی مسلمان کی حفاظت اور پناہ میں رہنا ضروری تھا۔ رسول اللہ سے نکاح ہونے کے تین ماہ بعد ہی ان کا انتقال ہو گیا۔

(۶) بی بی اُم سلمہ نے جو روح فرسا دردانگیز اور خوفناک مصیبتیں دو بار ترک وطن یعنی حبش اور پھر مدینہ کی ہجرت میں اٹھائیں وہ تفصیل سے ان کے حالات میں بیان کی جا چکی ہیں۔ ان کے شوہر نے جنگ احد میں زخمی ہونے کے بعد رحلت کی۔ سرور کائنات نے انہیں جب اپنے نکاح میں لانے کا شرف بخشا تو یہ وہ زمانہ تھا۔ جب مدینہ کی مسلم خواتین نصف سے زیادہ بیوائیں تھیں۔ بدر اور اُحد کی لڑائیوں میں ۸۴ مسلمان شہید ہو چکے تھے۔ قبیلہ کلاب کو دعوت اسلام دینے کی غرض سے جو ستر انصار بھیجے گئے تھے۔ بیر معونہ کے مقام پر ان سب کو گھیر کر کفار نے قتل کر دیا تھا۔ بیواؤں کو بغیر حفاظت کے نہیں چھوڑا جا سکتا تھا ان کے روٹی کپڑے کا بھی انتظام کرنا تھا۔ انہیں سر دھرو کی بھی ضرورت تھی۔ حالانکہ اس وقت پیغمبر اسلام کے نکاح میں تین بیویاں

موجود تھیں۔ مگر آپ نے ابوسلمہ کی خدمات اسلام کے پیش نظر جن کو اپنے بچوں کا فکر دم واپسیں ہی تھا اور خود بی بی ام سلمہ کی گراں قدر خدمات ملحوظ رکھ کر ان سے نکاح کر کے ایک اور بیوہ کا بار اپنے کندھوں پر اٹھایا اور اُن کے یتیم بچوں کو اپنے سایۂ عاطفت میں لیا اور اس طرح اپنے طرزِ عمل کا ایک ایسا نمونہ مسلمانوں کے سامنے پیش کیا کہ انہوں نے خوشی خوشی شہدا کی بے سہارا بے مددگار بیواؤں کی کفالت و حفاظت کی خاطر اُن سے نکاح کئے۔

(۷) بی بی زینب بنت جحش۔ رسول اکرم کی حقیقی پھوپی کی بیٹی تھیں اور دو چار دس بیس دفعہ نہیں سینکڑوں بار آپ نے انہیں دیکھا تھا۔ پردہ تو اُس زمانہ میں تھا نہیں اگر واقعی وہ بے حد حسین تھیں تو آپ اُن کے حسن سے یقیناً بے خبر نہ تھے اور کنواری زینب بنت جحش سے آپ شادی کر سکتے تھے۔ اور عرب کے رسم و رواج کے مطابق اس میں کوئی رکاوٹ نہ تھی۔ مگر آپ کو مبعوث کیا گیا تھا عربوں کی اصلاح کے لئے اور آقا اور غلام اعلیٰ اور ادنیٰ کے فرق کو دور کرنے اور خاندانی امتیاز اور نسلی غرور کو مٹانے کی غرض سے کہ اسلام ان چیزوں سے بلند و برتر ہے اسی لئے قریش جیسے مقتدر خاندان کی زینب بنت جحش جیسی معزز ہاشمی خاتون سے آپ نے آزاد غلام زید بن حارث کے نکاح کی تحریک کی۔ اسلامی نظریہ سے عرب کے تمدن میں اس اصلاح کی سخت ضرورت تھی۔ اور اسی کے تحت آپ نے اس رشتہ پر اصرار فرمایا۔

بی بی زینب بنت جحش نے اپنے خاندانی اعزاز و وقار کی وجہ سے اس تجویز کو ماننے میں پس و پیش کیا مگر آپ کے ارشاد کی تعمیل میں ناپسندیدگی کے باوجود زید سے نکاح کر لیا لیکن نارضامندی کی شادیوں کا بالعموم جو انجام ہوتا ہے وہی ہوا اور زید نے بی بی زینب کو طلاق دے دی حالانکہ رسول اکرمؐ نے انہیں بار بار اپنی بیوی سے اچھا سلوک کرنے کی تاکید کی اور یہ فرمایا کہ اپنی بیوی کو اپنے پاس رہنے دو اور اللہ سے ڈرو مگر آپ نے مسلمانوں سے یہ بھی فرمایا تھا کہ میں رسول کی حیثیت سے جس بات کو کہوں اس پر عمل کرو مگر دنیاوی معاملات میں کچھ کہوں تو میں بھی تمہاری طرح بشر ہوں۔ زید اور بی بی زینب میں ان بن شروع ہی سے تھی۔ زید بن حارث کی غلامی سے جو کراہیت ان کے دل میں بیٹھی تھی وہ دور نہ ہو سکی اور بالآخر زید نے انہیں طلاق دے دی۔ اب جبکہ وحی نازل ہوئی اور اللہ تعالیٰ نے فیصلہ کر دیا کہ محض منہ سے کہنے کی باتیں ہیں۔ زید بن حارث اصل میں زید بن محمد نہیں ہے اور منہ بولا بیٹا یا لے پالک یا متبنہ اصلی بیٹے کا درجہ نہیں رکھتا اور اس کی بیوہ یا مطلقہ سے نکاح کیا جا سکتا ہے تو آپ نے اپنے طرز عمل سے یہ نمونہ بھی مسلمانوں کے لئے چھوڑا۔ بی بی زینب بنت جحش نے کراہیت اور ناپسندیدگی کے باوجود آپ کے ارشاد کے آگے سر تسلیم خم کیا تھا اور اب طلاق ملنے کے بعد اپنے کنبہ میں اُن کی وہ وقعت نہ رہی تھی جو پہلے تھی۔ پہلی ذلت تو یہ اٹھانی پڑی کہ غلام سے شادی کی اور دوسری ذلت یہ کہ غلام نے طلاق دے دی۔ اس طرح گویا انہوں نے دوہری ذلت اٹھائی۔ اب اس کی تلافی اس سے بہتر اور اُن کی دلجوئی اس سے زیادہ

اور کیا ہوسکتی تھی کہ وہ مسلمانوں کی ماں قرار پائیں اور خدائی فیصلہ کی امت سے تعمیل کرانے کی صورت اس سے بڑھ کر اور کیا ہوتی کہ آپ نے خود اپنے طرزِ عمل کا نمونہ چھوڑا اور نسلی امتیاز و غرور کا خاتمہ کر دیا کہ پھر غلاموں میں لڑکیاں دینا اور لینا عیب نہ رہا۔ ان نکاحوں میں آپ کے سامنے اپنی ذات نہ تھی سراسر مفادِ اسلام تھا۔ اُن خواتین کی دستگیری اور حفاظت تھی۔ جن کے شوہروں یا باپوں نے یا جنھوں نے خود خدا کی راہ میں بڑی بڑی زبردست قربانیاں کی تھیں اور اسلام کی خاطر اپنے کو مٹا دیا تھا۔

## ۸۔ بی بی جویریہ

بنی مصطلق کے سب سے بہادر آدمی کی بیوی اور سب سے بڑے رہزن کی بیٹی تھیں۔ اور جنگی قیدیوں میں ان کا درجہ سب سے بڑا تھا تقسیم کے بعد انہیں اپنے درجہ اور حیثیت کا احساس ہوا اور رسولِ اکرم کی خدمت میں حاضر ہوئیں اُن کی خواہش پر آپ نے ان کی آزادی کی قیمت ثابت بن قیس کو ادا کر دی اس کے بعد جب وہ مسلمان ہوگئیں تو ان کی درخواست پر اور مورخین کے دوسرے بیان کے مطابق اُن کے باپ حارث بن ضرار کی درخواست پر جب اس نے مدینہ آکر اپنے دو بیٹوں کے ساتھ اسلام قبول کر لیا۔ آپ نے انہیں اپنی زوجیت کا شرف بخشا۔ یہ نکاح بقول بی بی عائشہ اُن کی قوم کے لئے انتہائی خیر و برکت کا باعث ہوا کہ اسی دن ان کے قبیلہ کے تمام اسیرانِ جنگ آزاد کر دیئے گئے اور ان کا مال بھی واپس کیا گیا۔ رسولِ اکرم کے اس سلوک سے بنی مصطلق والے بہت متاثر ہوئے

کچھ تو جب ہی ایمان لے آئے اور جو رہ گئے انہوں نے اسلام کی مخالفت آئندہ نہیں کی۔ تو جس نکاح سے اسلام کو یہ فائدہ پہنچا اُسے رسول اکرم کی ذاتی اغراض پر مبنی سمجھنا تعصب نہیں تو کیا ہے؟

۹۔ بی بی اُمِ حبیبہ نے اسلام کی خدمت میں ترکِ وطن کیا حبش ہجرت کی۔ شوہر کے مرتد ہو جانے کے بعد اس سے مذہب مقدس کے احترام میں طلاق لی۔ ان کی خدماتِ اسلام کے اعتراف کے علاوہ اس نکاح سے ان کے باپ ابو سفیان کی جو ابوجہل کے بعد قریش کا سب سے بڑا سردار تھا اور جس سے سارا عرب کانپتا تھا مخالفت اسلام میں نہ صرف کمی آگئی بلکہ تھوڑی مدت بعد وہ بھی مسلمان ہو گیا۔ اس لئے یہ نکاح بھی اپنے نفس کی وجہ سے نہیں مفادِ اسلام کے پیش نظر کیا۔

۱۰۔ بی بی صفیہ بنی اسرائیل میں سے تھیں۔ دو شوہروں کی بیوہ اور جنگِ خیبر کے قیدیوں میں سے۔ پہلے یہ دحیہ کلبی کے حصہ میں آئی تھیں مگر آپ نے انہیں ایک لونڈی دے کر انہیں واپس لے کر آزاد کر دیا۔ بی بی جویریہ اور بی بی ام حبیبہ سے آپ کے نکاحوں کا نتیجہ سب مسلمانوں کے سامنے تھا کہ دامادی کے دباؤ سے سسرال یعنی قبیلہ بنی مصطلق اور ابوسفیان کی مخالفت میں جھکاؤ آگیا تھا۔ اس لئے آپ نے بی بی صفیہ سے جو یہودیوں کے ایک بہت بڑے سردار کی بیٹی تھیں نکاح کر لیا۔ یہ نکاح بھی دینی اور سیاسی مصلحت سے کیا گیا۔ نہ کہ عیش و طرب کے لئے۔ چنانچہ اس نکاح کے نتیجہ میں یہودیوں نے مسلمانوں کے خلاف پھر

کسی جنگ میں شرکت نہیں کی۔

**۱۱۔ بی بی میمونہ** ایک شوہر کی مطلقہ اور اس کے بعد دوسرے کی بیوہ تھیں۔ اور اس نکاح سے آپ نے ثابت کر دیا کہ حقیقتاً آپ قریش کے مخالف نہ تھے۔ بلکہ قریش جواب تک آپ کے ساتھ دشمنی کر رہے تھے وہ محض حماقت اور جہالت تھی۔ دامادی کے دباؤ سے یہاں بھی سسرال کو جھکنا پڑا۔ مخالفت میں کمی ہوئی اور خالد بن ولید جن کی شجاعت اور جانبازی اور سپہ سالاری نے مستقبل میں اسلامی فتوحات میں بیش بہا اضافہ کیا مسلمان ہو گئے۔ علاوہ ازیں نجد سے جس کے سردار کی بیوی بی بی میمونہ کی بہن تھی جہاں ستر اہل صفا کو قتل کیا گیا تھا۔ تعلقات نہایت خوشگوار ہو گئے۔

غرض آپ نے بڑھاپے کے نکاح عیش و نشاط کے لئے نفس پروری کے تحت، ذاتی اغراض سے، دنیاوی خواہشوں کی خاطر نہیں کئے اور ہرگز نہیں کئے۔ بلکہ ہر نکاح میں مفادِ اسلام پیش نظر تھا۔ جس طرح اس کتاب کے دوسرے باب سے ظاہر ہو رہا ہے۔ کہ آپ کی لڑائیاں حالات کا اقتضا تھا۔ اسی طرح تیسرے باب اور پھر آپ کے نکاحوں پر پہلی اور دوسری نظر ڈالنے سے ثابت ہو رہا ہے کہ آپ کے نکاح حالات کی ضرورت تھی۔ طبعاً آپ کا رجحان نہ غزوات کی طرف تھا نہ نکاحوں کی طرف۔ حربی پیش قدمی کی بجائے جو جنگ لڑی۔ وہ مدافعت میں۔ جب دشمن سر پر پہنچ گیا تو بچاؤ کے لئے

تلوار اٹھانی پڑی۔ اسی طرح بیواؤں کی شادی ان کی عصمت کی حفاظت اور ان کی کفالت ضروری تھی۔ اور جب رسول اللہؐ کے نکاحوں میں مصلحت اور ضرورت تھی دینی وسیاسی تو کسی ایک نکاح میں نفسانیت کا شائبہ بھی نہ تھا۔

رہی ابن عباس کی وہ روایت جسے بنیاد ٹھہرا کر مغربی مورخین نے آپ کی ذات پر رکیک حملے کئے ہیں اور جو میور کی لائف آف محمد میں یہ بیان کی گئی ہے۔ کہ مسلمانوں کا سردار عورتوں کی طرف جنسی رغبت میں سب سے بڑھا ہوا تھا۔ حدیث کی کسی مستند کتاب میں نہیں ہے۔ ہجرت کے وقت ابن عباس دو سال کے تھے ان سے جو روایتیں بیان کی جاتی ہیں ان میں ان کی عمر نظرانداز نہیں کی جا سکتی اس روایت کا کہ پیغمبر اسلام میں دس آدمیوں کے برابر طاقت تھی۔ مغربی مورخین نے بالکل غلط مفہوم لیا ہے۔ طاقت صرف جسمانی نہیں روحانی بھی ہوتی ہے۔ جنگ خیبر میں مرحب حضرت علی کے ہاتھ سے قتل ہوا تھا اس کے متعلق مشہور تھا کہ اس میں "پچاس آدمیوں کی طاقت" تھی یعنی وہ اتنا بہادر تھا کہ پچاس آدمیوں سے اکیلا لڑتا تھا۔ ابوجہل کے متعلق بھی یہی مشہور رہے اور اس بیان سے ان کی "بہادری" ظاہر ہوتی ہے۔ اسی طرح غصہ، برداشت، ایثار وغیرہ مختلف روحانی طاقتیں ہیں۔ رسول اللہ میں علم عفو درگذر، ایثار وغیرہ روحانی قوتیں غیرمعمولی تھیں بلکہ نفس کُشی کی قوت بھی آپ میں اتنی زبردست تھی جیسا کہ متعدد واقعات سے جن کا اس کتاب میں حوالہ دیا گیا ہے ثابت ہے کہ دس کیا سو آدمیوں میں بھی مشکل ہے جسمانی اور روحانی فرق کو نظرانداز کر کے تشبیہوں اور استعاروں کو تاریخی واقعات سمجھ لینا مورخ کی شان نہیں ہے۔

# پیغمبر اسلام کے نکاحوں کا نقشہ

اب ہم ایک نقشہ صفحات ۳۸۴-اور ۳۸۵ پر پیش کرتے ہیں جس پر ایک نظر ڈالنے سے کئی باتوں کا جواب مل جاتا ہے۔

(۱) (ل) اپنے قبیلہ یعنی قریش کی ازواج مطہرات ۷ } ۱۱
(ب) غیر قریشیہ یعنی دوسرے قبائل کی ۴

(ب) دوسرے قبائل میں اور (ل) اپنے قبیلہ کے دشمنوں میں نکاح کرنے سے اسلام کو جو جو فائدے پہنچے بیان کئے جا چکے ہیں۔

(۲) (ل) لڑائیوں کے زمانہ سے قبل کے نکاح ۳ } ۱۱
(ب) لڑائیوں کے زمانہ کے نکاح ۳ تا ۷ ہجری ۸

(ل) لڑائیوں سے پہلے کے زمانہ میں جو ۳ نکاح کئے ان میں ۲ بڑھیا تھیں۔

(ب) لڑائیوں کے زمانہ میں بیواؤں کی تعداد مدینہ میں زیادہ ہوگئی تھی (اُن کے شوہر راہ خدا میں شہید ہوئے تھے) اُن کی حفاظت اور پناہ کے لئے صحابہ کے ان سے نکاح کرانے مقصود تھے کہ بے سہارا بے مددگار نہ رہیں۔ اور صحابہ نے آپ کی پیروی کی اور رانڈوں سے نکاح کئے۔

(۳) (ل) ۳۰ سال سے زیادہ عمر یعنی ادھیڑ اور بڑھیاں ۷ } ۱۱
(ب) ۳۰ سال سے کم یعنی جوان ۴
(ل) جو شخص عیش و نشاط کی غرض سے نکاح کرے گا وہ کبھی عمر رسیدہ بڑھیوں سے نکاح نہ کرے گا۔
(ب) تیس سال سے کم عمر کی ازدواج مطہرات کے نکاحوں کی مصلحت تفصیل سے پہلے بیان کی جا چکی ہے

(۴) ایک ایک شوہر کی بیوہ ۴
جن کا یکے بعد دیگرے دو یا تین شوہروں کا ساتھ رہ چکا تھا ۴ } ۱۱
مطلقہ ۲
کنواری ۱
اس پر تفصیل سے بحث آچکی ہے۔

(۵) پہلے شوہر یا شوہروں سے اولاد والیاں ۴ } ۱۱
کنواری بے اولاد بیوائیں یا مطلقہ ۷
پرائی اولاد کی کفالت کی ذمہ داری وہ شخص نہیں لے سکتا جو تنگدستی اور عسرت کی زندگی گذار رہا ہو۔ ہاں وہی لے سکتا ہے جس کے دشمن بھی اس کے قول کے سچے زبان کے سچے اور امانت دار (صادق و امین) ہونے کا اعتراف کر رہے ہوں۔

---

# رسول اللہ (صلعم)

| ترتیب | | قبیلہ | رسول اللہ سے نکاح کس سن میں ہوا | کس عمر میں | [illegible] |
|---|---|---|---|---|---|
| | | (۱) | (۲) | (۳) | |
| ۱ | بی بی خدیجہ رضی | قریش | نبوت سے پندرہ سال قبل | ۴۰ سال | ۲۵ سال |
| ۲ | بی بی سودہ رض | " | سنہ ۱۰ نبوی | ۵۰ " | ۵۰ " |
| ۳ | بی بی عائشہ رض | " | سنہ ۲ ہجری (رخصتی) | ۱۵ " (رخصتی) | " ۵۴ |
| ۴ | بی بی حفصہ رض | " | سنہ ۳ھ | " ۲۲ | " ۵۵ |
| ۵ | بی بی زینب ہلالیہ رض | بنو ہلالیہ | سنہ ۳ھ | " ۴۸ | " ۵۵ |
| ۶ | بی بی ام سلمہ رض | قریش | سنہ ۴ھ | " ۴۰ | " ۵۶ |
| ۷ | بی بی زینب رض بنت جحش | قریش | سنہ ۵ھ | " ۳۸ | " ۵۷ |
| ۸ | بی بی جویریہ رض | بنو مصطلق | سنہ ۶ھ | " ۲۴ | " ۵۷ |
| ۹ | بی بی ام حبیبہ رض | قریش | سنہ ۶ھ | " ۳۶ | " ۵۸ |
| ۱۰ | بی بی صفیہ رض | بنی اسرائیل | سنہ ۷ھ | " ۱۷ | " ۵۹ |
| ۱۱ | بی بی میمونہ رض | بنو ہلالیہ | سنہ ۷ھ | " ۵۱ | " ۵۹ |

# کی ازواج مطہرات

| بیوہ یا مطلقہ یا کنواری | پہلے شوہروں کی اولاد | رحلت | نکاح کی وجہ یا نتائج |
|---|---|---|---|
| (۴) | (۵) | | |
| دو شوہروں کی بیوہ | ایک لڑکا ایک لڑکی | ۱۰ سنہ نبوی | دینداری۔ اسلام کو نہایت زبردست تقویت |
| بیوہ | ایک لڑکا | ۲۲ سنہ ہجری | دو بچیوں کی نگرانی۔ اسلام کی خاطر انکی خدمات |
| کنواری | . . . | ۵۷ سنہ " | حضرت ابوبکر سے تعلقات کی استواری |
| بیوہ | × | ۴۱ سنہ " | حضرت عمر " " " بے سہارا بیوہ |
| ۳ شوہروں کی بیوہ | × | ۳ سنہ " | لڑائیوں کی وجہ سے مردوں کی تعداد میں کمی ہو گئی تھی۔ بے وسیلہ رانڈوں کو جن کے شوہر راہ خدا میں شہید ہو گئے تھے بے سہارا نہیں چھوڑا جا سکتا تھا۔ اسلام کی خاطر ان بیواؤں کی قربانیاں اور انکا تبعث |
| بیوہ | ۴ بچے | ۶۱ سنہ " | |
| مطلقہ | × | ۲۲ سنہ " | لے پالک یا منہ بولے بیٹے کی اسلام میں کوئی حیثیت نہیں |
| بیوہ | × | ۵۶ سنہ " | بی بی عائشہ کہتی ہیں "ان کا نکاح ان کی قوم کے لئے باعث برکت ہوا" |
| مطلقہ | ایک لڑکی | ۴۴ سنہ " | دامادی کے رشتہ سے ابوسفیان کی مخالفت اسلام میں کمی |
| ایک شوہر کی طلاق دوسرے کی بیوہ | × | ۵۰ سنہ " | یہودی مسلمانوں کے خلاف پھر کسی جنگ میں شریک نہیں ہوئے |
| ایک شوہر کی طلاق دوسرے کی بیوہ | × | ۵۱ سنہ " | قریش سے رسول اللہ کی ذاتی مخالفت نہ تھی۔ خالد بن ولید کا قبول اسلام۔ نجد سے خوشگوار تعلقات |

رسول اکرمؐ کے غیر مسلم سوانح نگاروں اور مورخین نے تاریخی حقائق سے ہٹ کر، تعصب کی عینک لگا کر اصل واقعات نظرانداز کر کے پیغمبر اسلام کی شان میں دریدہ دہنی، زبان درازی اور شرمناک غلط بیانی کرنے سے پہلے کاش تھوڑی دیر کے لئے عقل سلیم سے بھی کام لیا ہوتا۔ اور وہ ٹھنڈے پیٹوں ذرا یہ سوچتے کہ رسول اللہ کی غریبی تنگدستی اور افلاس کسی سے چھپا ڈھکا نہ تھا۔ مدینہ میں جس شخص کو سب سے امیر ہونا چاہیئے تھا وہی سب سے غریب تھا۔ افلاس کا یہ عالم اور تنگدستی کی یہ کیفیت تھی کہ آپ کو اور آپ کی بیویوں کو پیٹ بھر کر روٹی میسّر تھی نہ ڈھنگ کا کپڑا جڑتا تھا۔ آپ کی دعا خدا سے ہمیشہ یہ رہی اللھم اجعل رزق آل محمد کفافا۔ (الٰہی آلِ محمد کو اتنا رزق دے جس میں وہ مغرور نہ ہوں اور گناہ کا ارتکاب نہ کریں) کوئی خادم تھا نہ کوئی کنیز، گھر کا سب کام ازواج مطہرات خود کرتی تھیں۔ سکھ چین آسائش اور آرائش کی زندگی کونسی عورت ہے

جو پسند نہیں کرتی۔ رسولِ خدا کا افلاس کانوں سُنا نہیں آنکھوں دیکھا سب کے سامنے تھا۔ پھر آخر کیا وجہ تھی کہ آسودگی خوش حالی فارغ البالی آرام آسائش سب کو نظر انداز کر کے اُن نیک اور پاک بیبیوں نے آپ کے نکاح میں آنا اپنے لیئے انتہائی خوش نصیبی سمجھا؟ وجہ ایک اور صرف ایک تھی۔ اُن کا یقین اور یقین بھی کامل کہ دین کی خدمت اور اللہ کے سچے رسول کی بیوی کہلائے جانے سے بڑھ کر کوئی عزت دُنیا میں ہو سکتی ہے اور نہ آخرت میں۔

فتح مکّہ کے بعد جب مسلمانوں کی مالی حالت بہتر ہو گئی۔ اُس وقت البتہ ازواج نے بھی دنیاوی آسائش و آرام کی خواہش کی۔ اللہ تعالیٰ کو ان کی یہ بات پسند نہ آئی۔ وحی نازل ہوئی اور رسول اللہ نے اپنی بیویوں سے کہہ دیا:-

"اگر تم دُنیا اور اُس کے ساز و سامان کی طلب گار ہو تو آؤ میں تم کو دے دلا کر خوشی سے رخصت کر دوں۔ اور اگر تم خدا۔ اس کے رسول اور آخرت کی خواہاں ہو تو تم میں سے جو نیکوکار ہیں اُن کے لیئے اللہ نے بڑے بڑے اجر تیار کر رکھے ہیں [۱]"

ازواجِ مطہرات میں بی بی عائشہ رض نسبتاً کم عمر تھیں ان سے فرمایا تم اپنے والد سے صلاح کر کے جواب دو۔ انہوں نے عرض کیا مجھ اُن سے

---

[۱] يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِّاَزْوَاجِكَ اِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا وَزِيْنَتَهَا فَتَعَالَيْنَ اُمَتِّعْكُنَّ وَاُسَرِّحْكُنَّ سَرَاحًا جَمِيْلًا ۝ وَاِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَالدَّارَ الْاٰخِرَةَ فَاِنَّ اللّٰهَ اَعَدَّ لِلْمُحْسِنٰتِ مِنْكُنَّ اَجْرًا عَظِيْمًا ۝

مشورہ کی ضرورت نہیں۔ میں خدا اور اس کے رسول اور آخرت کو پسند کرتی ہوں۔ یہ ہی جواب سب بیویوں نے دیا۔ اس وقت اختیار تھا کہ جو بیوی آسودگی فارغ البالی چاہتیں وہ رسول اللہ سے علیحدگی کر کے اور عقد کر سکتی تھیں۔ مگر آپ سے علیحدہ ہو کر خوش حالی کی زندگی پر تمام بیویوں نے آپکی زوجیت میں رہ کر افلاس کی زندگی کو ترجیح دی اور کسی نے علیحدگی منظور نہ کی۔

لڑائیوں کے زمانہ میں مجاہدوں کی تعداد کم اور بیواؤں کی تعداد زیادہ ہو رہی تھی۔ زنا کی سزا ہے سو کوڑے۔ بیواؤں کی عصمت کی حفاظت ضروری تھی اور ان کے روٹی کپڑے کا انتظام بھی۔ اسی بنا پر دھڑا دھڑ رانڈوں کے نکاح کئے جا رہے تھے۔ فتح مکہ (۸ ہجری) کے بعد یہ صورت نہ رہی تھی۔ بے سہارا یتیموں اور بے کس بیواؤں کی امداد و پناہ کفالت اور حفاظت کے پیش نظر نکاحوں کی جو مصلحت تھی وہ اب ختم تھی۔ مسلمان عورتوں کو احکام اسلام بالخصوص زنانہ مسائل سے واقف کرنے کے لئے ازواج مطہرات میں مزید اضافہ کی بھی اب ضرورت نہ تھی۔ مخالفوں کی اسلام دشمنی میں بہت بڑی حد تک کمی آ چکی تھی۔ سرور کائنات نے مفادِ اسلام کے پیش نظر اس وقت تک جو یہ نکاح کئے تھے یہ مصلحت تھی رسالت کی۔ ان کے بعد کوئی اور نکاح اقتضا ہو سکتا تھا بشریت کا کہ دین کے فائدہ کے لئے نہیں دنیاوی خوبی دیکھ کر کیا جاتا حسنِ ظاہری یا حسنِ باطنی، حسن صورت یا حسن سیرت کی وجہ سے۔ ناک نقشہ، خد و خال۔ رنگ و روغن۔ صباحت و ملاحت قد۔ چال۔ جامہ زیبی پھبن۔ آواز۔ طرزِ گفتگو وغیرہ کی جاذبیت حسنِ ظاہری

کی مختلف صورتیں ہیں۔ اور ان میں کشش ہو سکتی ہے ایک بشر کے لئے۔ اعلیٰ نسبی۔ سلیقہ شعاری۔ ہنرمندی۔ خوش انتظامی۔ خوش اخلاقی۔ دنیاداری خدمت گذاری۔ محنت مشقت کی عادات وغیرہ باطنی خوبیاں ہیں۔ جن سے متاثر ہو کر ایک انسان مائل ہو سکتا ہے۔ نکاح کی طرف۔ (دینی ضرورتیں تو رسول اللہ کو اب رہی نہ تھیں ہاں بشریت کے تقاضہ سے حسن صورت یا حسن سیرت کی وجہ سے مزید نکاح کی گنجائش نکل سکتی تھی۔ قل انما انا بشر مثلکم (اے رسول کہہ دو کہ میں بھی تمہاری ہی طرح ایک انسان ہوں) اور ایک انسان اس زمانہ میں متعدد بیویاں کر سکتا تھا اور تعدد ازواج کوئی عیب نہ تھا۔ بلکہ اس وقت کے تمدن میں بیویوں کی کوئی گنتی تھی ہی نہیں۔ اب تک پیغمبر اسلام نے جو نکاح کئے تھے وہ ضرورت تھی اسلام کی۔ ضرورت تھی رسالت کی۔ ضرورت تھی خدا کی۔ جب وہ ضرورت پوری ہو گئی تو ۵ھ ہجری میں اللہ تعالیٰ نے آئندہ کے لئے اپنے رسول کو نکاح کرنے سے منع کر دیا۔ اور منع کیا تو بشریت جتا کر کہ حسن صورت یا حسن سیرت کسی کی گنجائش نہ نکل سکے۔ قرآن مجید کے الفاظ یہ ہیں:۔

لَا يَحِلُّ لَكَ النِّسَاءُ مِنْ بَعْدُ وَلَا أَنْ تَبَدَّلَ بِهِنَّ مِنْ أَزْوَاجٍ وَلَوْ أَعْجَبَكَ حُسْنُهُنَّ۔ (سورہ احزاب آیت ۵۲)

لفظی ترجمہ یہ ہوا:۔ نہیں حلال واسطے تیرے عورتیں پیچھے ان کے اور نہ یہ کہ بدل ڈالے تو ان سے اور بیویاں اور اگرچہ خوش لگے تجھے حسن ان کا۔

اور بامحاورہ ترجمہ یہ ہے :۔ (اے رسول) موجودہ بیویوں کے علاوہ اب تم کسی اور عورت سے نکاح نہیں کرسکتے۔ اور نہ تمہیں اس کی اجازت ہے کہ موجودہ بیویوں کو طلاق دے کر ان کی جگہ کسی اور کو لے آؤ خواہ اُن کا حُسن تمہیں کتنا ہی بھلا لگے۔

لفظ حُسنُهُنَّ میں حُسن کے معنی اگر حسن ظاہری ہوتے تو اللہ تعالےٰ نے لفظ لَوْ نہ فرمایا ہوتا جس کے معنی ہیں اگرچہ۔ خواہ۔ چاہے۔ اس فقرے میں کہ تم اور نکاح نہیں کرسکتے چاہے کسی اور عورت کا ظاہری حسن تمہیں اچھا معلوم ہو۔ لفظ چاہے یا خواہ یا اگرچہ (لَوْ) ثابت کررہا ہے کہ رسولِ اکرم نے حسنِ ظاہری کی وجہ کوئی نکاح نہیں کیا۔ اور آیندہ نکاح کی ممانعت پر زور دیا گیا ہے۔ لفظ لَوْ کے ساتھ جو ظاہر کررہا ہے کہ پہلے تم نے ایسا نہیں کیا۔ یعنی ظاہری حسن کی وجہ سے پہلے تم نے کوئی نکاح نہیں کیا لیکن آیندہ اگر ایسی صورت ہو ـــــــ دینی یا سیاسی مصلحت تو اب رہی نہیں ہاں حسنِ ظاہری سبب ہو ترغیب نکاح کا (جو اس لئے ہوسکتا ہے تم بھی آخر ہو تو بشر) جب بھی تمہیں اب کوئی اور نکاح کرنے کی اجازت نہیں ہے ـــــــ تم نے ظاہری حُسن کی وجہ سے نہ پہلے کوئی نکاح کیا اور نہ اب آیندہ کرسکتے ہو ـــــــ یہی معنی ہیں۔ اگرچہ یا خواہ یا چاہے تمہیں ان کا ظاہری حسن بھلا معلوم ہو۔" کے لیکن جیسا کہ ہم بحث کرچکے ہیں حسن ظاہری بھی ہوتا ہے اور باطنی بھی حسنِ صورت بھی حسن ہے اور حسنِ سیرت بھی۔ لیکن اب اس کی وجہ سے بھی یعنی ذاتی

اغراض یا دنیوی ضرورتوں سے بھی کوئی اور نکاح نہیں کرسکتے۔
(۱) سورۂ احزاب ۲۸ و ۲۹ ویں آیتوں کی رُو سے پہلے اللہ تعالیٰ نے ازواج مطہرات کو اختیار دیا تھا کہ جو دُنیاوی زندگی کی آسائش وآرام چاہتی ہیں وہ نبی سے الگ ہوکر دوسرا عقد کریں۔
(۲) کسی نے رسولِ خدا سے علیحدگی منظور نہ کی تو
(۳) آیت ۵۲ کی رُو سے اب رسول اللہ کو کسی بیوی کو علیحدہ کرنے کا اختیار نہ رہا۔
(۴) نہ اس تعداد میں اضافہ کا۔
(۵) اس کے بعد اللہ نے اپنے آخری نبی اور سچے رسول کی پاک بیویوں کو مومنوں کی ماؤں کا درجہ دے دیا۔

اَلنَّبِیُّ اَوْلٰی بِالْمُؤْمِنِیْنَ مِنْ اَنْفُسِهِمْ وَاَزْوَاجُهٗٓ اُمَّهٰتُهُمْ
(سورۂ احزاب آیت ۶)

نبی مسلمانوں کے لئے ان کی اپنی ذات سے بڑھ کر عزیز ہیں اور نبی کی بیویاں (حرمت، عزت و تعظیم و بزرگی میں) مسلمانوں کی مائیں ہیں۔
اور پھر سورۂ احزاب آیت ۵۳ میں مسلمانوں کو یہ حکم ہوا۔
وَلَآ اَنْ تَنْكِحُوْٓا اَزْوَاجَهٗ مِنْۢ بَعْدِهٖٓ اَبَدًا۔ اور نبی کی بیویوں سے (جو احترام و تعظیم میں تمہاری مائیں ہیں) نبی کے انتقال کے بعد تم کبھی نکاح نہ کرنا۔
رسول اکرم کی رحلت کے وقت آپ کی نو بیویاں تھیں جنہوں نے بقیہ عمر اسلام کی خدمت میں مسلمان عورتوں کو مذہب مقدس کے احکام سے باخبر کرنے اور زنانہ مسائل میں گذار کر ایک ایک کر کے سفر آخرت اختیار کیا۔

# دوسرے اعتراض کا جواب

غیر مسلموں کا دوسرا اعتراض جو اسلام سے ناواقفیت پر مبنی ہے یہ ہے کہ " پیغمبر اسلام نے مسلمانوں کو چار بیویوں کا ایک وقت میں اختیار دیا مگر خود متعدد بیویاں رکھیں "

مسلمانوں کو زیادہ سے زیادہ چار بیویاں رکھنے کا اختیار پیغمبر نے نہیں خدا نے دیا ہے اور خاص حالات میں چند شرائط کے تحت۔ سورہ نساء کی جب وہ آئتیں نازل ہوئیں جن کی رُو سے کوئی مسلمان چار بیویوں سے زیادہ نہ رکھ سکتا تھا۔ تو جن کی بیویاں زیادہ تھیں انہوں نے چار رہنے دیں باقیوں کو علیحدہ کر دیا۔ کعب کہتے ہیں کہ نوفل بن معاویہ کی پانچ بیویاں تھیں رسول اکرم نے فرمایا کہ ایک کو الگ کر دو چار کو رہنے دو۔ ابو ہریرہ کہتے ہیں غیلان بن سلمہ الثقفی مسلمان ہوئے تو دس بیویاں تھیں رسول اللہ کے ارشاد کے مطابق انہوں نے چھ کو علیحدہ کر دیا (دونوں روائتیں صحیح بخاری کی ہیں۔ وہب اسدی مسلمان ہوئے تو اُن کی آٹھ بیویاں تھیں۔ انہوں نے چار کو الگ کر دیا۔ قیس بن حرث نے اسلام قبول کیا تو ان کی بھی آٹھ بیویاں تھیں رسول اکرم کے ارشاد پر انھوں نے بھی چار کو علیحدہ کر دیا۔

رسول اللہ کی ازواج مطہرات عام مسلمان عورتوں کی طرح نہ تھیں۔ یٰنِسَآءَ النَّبِیِّ لَسْتُنَّ کَاَحَدٍ مِّنَ النِّسَآءِ (پیغمبر کی بیویو تم کچھ عام عورتوں کی طرح تو ہو نہیں۔ (سورہ احزاب آیت ۳۲)

ان کی خاص ذمہ داریاں خاص فرائض تھے دینی معاملات میں انہیں مسلم خواتین کی رہنمائی کرنی تھی۔ اس لئے نبی نکاح کرے خالص اپنے واسطے سوائے مسلمانوں کے"

سورۂ احزاب آیت ۵۰

لیکن اگر سورۂ احزاب کی آیت ۵۰ اور ۵۲ نازل نہ ہوتی اور آپ بھی چار کو رہنے دیتے اور باقیوں کو علیحدہ کر دیتے تو دو صورتیں ہو سکتی تھیں (۱) ایک یہ کہ ہر شخص قوم میں امتیاز حاصل کرنے کے لئے اس خیال سے کہ اس کی آیندہ نسل کا سلسلہ ان بچوں سے چلے جو رسول اللہ کی سابق بیویوں کے بطن سے پیدا ہوں۔ ان سے نکاح کے خواہش مند ہوتے اور اس کوشش میں کامیابی کے لئے نہ معلوم کس قدر فتنہ و فساد اور خوں ریزی ہوتی اور ہوتی رہتی (۲) دوسری صورت اس کے برعکس یہ ہوتی کہ رسول اکرم کی سوء ادبی کے خیال سے کوئی ان سے نکاح کر لے کی جرأت نہ کرتا۔ پھر یہ بیویاں کہاں جاتیں؟ ان کے عزیز تو ان کے اسلام قبول کرنے کی وجہ سے ان سے منہ موڑ چکے تھے۔ پھر وہ کس کے سہارے اور مدد سے بقیہ زندگی گذارتیں۔ رسول خدا نے خدا کی اجازت سے خود ایک دفعہ ان ازواج مطہرات سے کہہ دیا کہ تم کو دنیاوی آرام و آسائش کی خواہش ہو تو علیحدگی کر لو تا کہ ایسا گھر بسا سکو جہاں مرفہ الحالی اور آسودگی کی زندگی گذار سکو[۱] مگر کسی بیوی نے منظور نہ کیا تو اللہ تعالیٰ

[۱] سورہ احزاب آیت ۲۸ و ۲۹ دیکھئے صفحہ ۳۸۷

نے انہیں مسلمانوں کی مائیں قرار دے دیا[۱]۔ اور رسول اللہ کو انہیں الگ کرنے کمی بیشی کرنے یا ردوبدل کا حق نہیں رہا[۲]۔ اور ازواج مطہرات کے لئے حکم ہوا کہ پیغمبر کی وفات کے بعد وہ کسی سے نکاح نہیں کر سکتیں[۳]۔ وَلَا اَنْ تَنْكِحُوْٓا اَزْوَاجَهٗ مِنْۢ بَعْدِهٖٓ

# مورخین یورپ کا اعتراف

رسول اکرم صلعم کے غیر مسلم سوانح نگاروں اور یورپین مورخوں میں جہاں ایسے لوگ ہیں جنہوں نے تاریخی بددیانتی انتہائی تعصب اور تنگ نظری سے واقعات غلط رنگ میں پیش کر کے آپ کی شان میں دریدہ دہنی سے کام لیا اور آپ کی ذات پاک پر رکیک اور شرمناک حملے کئے ہیں۔ وہاں بعض مورخین و تبصرہ نگار ایسے بھی گزرے ہیں۔ جنہوں نے حقیقت کا اعتراف کیا ہے:۔

۱۔ ڈی۔ ایس مارگولی لیتھ بڑا تنگ نظر اور متعصب نقاد گزرا ہے "محمد اینڈ دی رائز آف اسلام" میں لکھتا ہے:۔

"بہت سے مصنفین یورپ کے نزدیک خدیجہ کے بعد محمد کی متعدد

---

[۱] [۲] [۳] یہ سب سورہ احزاب کی آیتیں ہیں۔
ان آیتوں کے الفاظ اور ان کا ترجمہ صفحہ ۳۰۹ پر آ چکا ہے۔

شادیاں نفسانی خواہشات کے تحت تھیں مگر وہ اس قسم کی نہ تھیں۔ کئی شادیاں سیاسی مصلحت کی بنا پر کی گئی تھیں۔ پیغمبر اپنے معتقدین کو اپنے سے قریب ترین کرنا چاہتے تھے۔ بلاشک و شبہ یہ ہی وجہ ابوبکر اور عمر کی لڑکیوں سے شادی کرنے کی تھی۔ سیاسی مخالفین یا مغلوب دشمنوں کی لڑکیوں سے شادیاں سیاسی مقصد کے تحت دوسری نوعیت کی تھیں۔ باقی شادیوں کی توجیہ یہ تھی کہ کوئی لڑکا نہیں تھا"

۲۔ آر باسورتھ سمتھ ہیرو سکول انگلینڈ کا اسسٹنٹ ماسٹر تھا۔ اس نے ۱۸۷۴ء میں اسلام پر چار لیکچر دیئے تھے جو "محمد اینڈ محمڈنزم" کے عنوان سے شائع ہوئے تھے۔ وہ کہتا ہے:-

"دوسرے مقاصد کے علاوہ محمد کی اکثر و بیشتر شادیوں کا مقصد تباہ حال بے سہارا افراد پر ترس کھانا تھا۔ تقریباً سب ہی بیوائیں تھیں۔ جو نہ خوبصورت تھیں نہ دولت مند۔ خدیجہ کے وقت رحلت تک جب وہ خود پچاس سال کی عمر کے تھے (خدیجہ کے ساتھ) بلاشبہ ان کی وفا شعاری سے کیا یہ ظاہر نہیں ہوتا کہ زینب کی کہانی میں رنگ آمیزی کی گئی ہے۔ زینب پیغمبر کی پھوپی کی بیٹی تھیں، اور بجائے آزاد غلام سے ان کی شادی کرنے کے خود ان سے شادی کرنے میں کوئی رکاوٹ نہ تھی جب وہ اور یہ جوان تھے"

۳۔ ہیروز اینڈ ہیرو ورشپ میں کارلائل یورپ کا مشہور مصنف لکھتا ہے۔

"محمد نفس پرست انسان نہ تھے۔ یہ بہت بڑی گمراہی ہوگی اگر اس شخص کو ایک عام بندۂ ہوس تصور کریں۔ یہ شخص کیف و حظ پر گرنے والے نہ تھے۔ ان کے گھر کا ساز وسامان غریبانہ تھا۔ ان کی خوراک جَو کا آٹا اور پانی۔ اور اکثر ایسا ہوا کہ مہینوں ان کے گھر آگ نہیں جلی۔ وہ اپنے جوتے آپ گانٹھ لیتے تھے۔ اپنے کپڑوں میں آپ پیوند لگاتے تھے۔ ایک غریب۔ محنتی مستغنی انسان۔ ان تمام رجحانات سے بے نیاز جن پر عام سطح کے آدمی مرتے رہتے ہیں۔ اس قسم کا آدمی بڑا انسان نہیں ہو سکتا۔ اس کے جذبات ہوس سے بلند ہوتے ہیں۔ اگر وہ ایسے ہوتے تو وہ وحشی عرب جو تیئیس سال تک اس کے اشاروں پر جان پر کھیلتے رہے اور عمر بھر اسے اتنے قریب سے دیکھتے رہے کبھی اس کی تعظیم نہ کرتے۔ وہ بات بات پر کٹ مرنے والے وحشی تھے۔ ایسے لوگوں سے اپنی اطاعت کرانا کسی عام آدمی کا کام نہ تھا۔ وہ انہیں رسول کہتے تھے۔ اس لئے کہ ان کی ساری زندگی ان کے سامنے بے نقاب تھی۔ اس میں کوئی راز نہ تھا۔ سیدھی سادی زندگی۔ کبھی وہ ان کے ساتھ جنگ میں شریک ہیں کبھی مجلس مشاورت میں۔ کہیں ان میں کھڑے ان سے احکام کی اطاعت کرا رہے ہیں۔ انہوں نے انہیں آنکھوں سے دیکھ لیا تھا کہ وہ کس قسم کے انسان ہیں اسی لئے وہ ان کو پیغمبر کہتے تھے۔ کوئی

شہنشاہ اپنی خلعت فاخرہ میں ملبوس لوگوں سے اس قسم کی اطاعت نہیں کرا سکتا جس قسم کی اس انسان نے کرائی جو اپنے کپڑوں کو آپ پیوند لگایا کرتا تھا۔"

۴۔ لین پول "لائف آف محمدؐ" میں لکھتا ہے کہ:۔

"یہ کہنا کہ محمد بندۂ ہوس تھے غلط ہے۔ ان کی روزمرہ کی زندگی۔ ان کا سخت بوریا جس پر وہ سوتے تھے۔ ان کی معمولی غذا، کمتر سے کمتر کام اپنے ہاتھ سے انجام دینا ظاہر کرتا ہے کہ وہ نفسانی خواہشوں سے بلند و بالا تھے۔ ان کی متعدد شادیاں ان بیواؤں سے ہوئیں جن کے شوہروں نے میدانِ جنگ میں اسلام کی خاطر اپنی جانیں قربان کیں۔ وہ محمد کی کشادہ دلی سے اپنی حفاظت و پناہ کا حق رکھتی تھیں۔ باقی شادیاں مصلحت کی بنا پر کی گئیں۔ مخالفین کے سرداروں کو مسخر کرنے کے لئے۔ ایک بڑا سبب بیٹے کی تمنا تھی۔ جو ان کے قدم بقدم چلے سب سے بڑا ثبوت ۲۵ سال تک ان کی پہلی بیوی خدیجہ کے ساتھ ان کی وفا شعاری ہے کہ شروع سے آخر تک اس میں ذرہ بھر فرق نہ آیا۔ ہلکی سی بھی لغزش نہ ہوئی خدیجہ کے بعد اگرچہ انہوں نے متعدد شادیاں کیں۔ لیکن انہیں کبھی نہ بھولے۔ اور آخر وقت تک یاد رکھا۔ " جب میں غریب تھا اس نے مجھے اپنی دولت دی۔ جب ساری دنیا میرے خلاف تھی وہ تنہا میرے موافق تھی۔" پرانی بیوی کی جو قبر میں سو رہی ہے۔ یہ محبت کھری یا صرف ایک شریف الطبع انسان ہی میں ہو سکتی ہے نہ کہ ایک بندۂ ہوس میں۔"

# اسلام اور تعدّدِ ازدواج

عیسائی مبلغین اور مغربی مورخین کا تیسرا اعتراض اسلام پر یہ ہے اور وہ ہے تعدّد ازدواج۔

ہم نے پہلے اعتراض کا جواب دینے سے قبل ظہور اسلام کے وقت اقوام عالم میں عورت کی جو حیثیت مختصراً بتائی ہے اس سے یہ حقیقت واضح ہو جاتی ہے کہ اب سے چودہ سو سال قبل دُنیا کا تمدن ہی یہ تھا کہ ایک ایک مرد کی کئی کئی بیویاں ہوتی تھیں۔ بابل۔ فارس۔ اسیریا سپارٹا یونان، مصر۔ ہند۔ چین یعنی اُن ممالک میں جن کی تہذیب عروج پر تھی، مرد کو اختیار تھا کہ جس قدر بیویاں چاہتا رکھتا تھا۔ کوئی تعداد مقرر نہ تھی۔ بُدھ مت اور ہندو دھرم ہی میں نہیں آتش پرستوں عیسائیوں اور یہودیوں میں از روئے مذہب تعدّد ازدواج کی ممانعت نہیں بلکہ بدھ مت اور عیسائیت میں تو شادی نہ کرنا ہی نیکی ہے۔ لیکن یہ نیکی چونکہ انسانی فطرت کے خلاف ہے اس لئے بدی کی صورت اختیار کر لیتی ہے چنانچہ

---

لہٰ ہندو دھرم میں ویدک تعلیم سے ایک وقت میں ۲۷ تک بیویاں رکھنے کی اجازت ہے۔ منو جی مہاراج دھرم شاستر میں لکھتے ہیں کہ اگر ایک آدمی کی چار پانچ بیویاں ہوں اور ایک صاحب اولاد ہو تو سب صاحب اولاد سمجھی جائیں گی (منو سمرتی ادھیا ۹۔ اشلوک ۸۳)

تقدس مآب جرجیس نے جب اس گرجا کا جس میں بن بیاہے مرد اور بن بیاہی عورتیں رہتی تھیں۔ تالاب صاف کروایا تو کئی سو ناجائز بچوں کی کھوپڑیاں برآمد ہوئیں۔

## مرد عورت میں فرق

مرد عورت کی جسمانی ساخت میں جو فرق رکھا گیا ہے۔ اس سے قدرت کا منشا ہے بقائے نسل انسانی۔ اور اسی کے لئے مرد عورت تمتع حاصل کرتے ہیں۔ لیکن عورت کی زندگی کا ایک چوتھائی کے قریب حصہ کچھ اس طرح کا گذرتا ہے جب طبعی خواہش نہیں ہوتی اور صحیح رغبت نہ ہونے کی صورت میں مرد کو قدرتی تقاضے پورے کرنے کے مواقع دینا طب کی رو سے صرف اسی کے لئے نہیں اس کی اولاد کے لئے بھی مضر ہے۔ اُسے طبعی معذوریاں بار بار پیش آتی رہتی ہیں مگر مرد ان سے کبھی دوچار نہیں ہوتا۔ عورت کے معمول ماہوار کے علاوہ اس کا وہ زمانہ بھی حکماء کے نزدیک تعطل ہی کا ہے جب اس کے پیٹ میں بچہ ہوتا ہے۔ اور پھر جب وہ اپنے بچے کو دودھ پلاتی ہے۔ مشرق کے بعض گرم ممالک میں اب سے چوتھائی صدی قبل تک بالعموم چودہ پندرہ سال کی لڑکی کی شادی کردی جاتی تھی تو تین چار سال بعد ہی وہ ایک بچہ کی انگلی پکڑے ہوتی اور ایک گود میں ہوتا تھا تو ایک پیٹ میں۔ سارا جوبن گھالو جب ایک لالہ پالو۔ جب ہی تو وہ بیسی اور کھیسی کہلاتی تھی۔ لیکن اس کے برعکس مرد ساٹھا اور پاٹھا مشہور ہے۔ عورت اور مرد کے اس زبردست فرق کو سمجھنے کے بعد کہ عورت کی

زندگی میں بار بار ایسے مواقع آتے رہتے ہیں۔ جب اس کا اس طرف میلان نہیں ہوتا۔ لیکن مرد کو اس قسم کی کوئی معذوری نہیں ہوتی۔ مرد عورت کی مساوات اور قدرتی تقاضوں کی برابری کا مغربی گیت ختم ہو جاتا ہے۔

## اصلاح تمدن اور اخلاق

ظہورِ اسلام سے قبل عربوں کا تمدن کس قدر خراب ہو چکا تھا اس کی ہلکی سی جھلک ہم نے اس کتاب کے ابتدائی صفحوں میں دکھائی ہے۔ کثرت ازدواج دنیا کی دوسری قوموں کی طرح عرب کے بُت پرستوں میں بھی ایک عام اور بہت ہی معمولی بات تھی۔ ہر شخص جس قدر بیویاں چاہتا رکھتا تھا۔ قرآن مجید تمدنی معاشرتی اخلاقی خرابیاں دور کرنے اور فطرت کے مطابق زندگی گذارنے کے لئے نازل کیا گیا۔ تو بہت سی بے ہودگیوں کو ایک دم ختم کر دیا گیا۔ اور بہت سی باتوں میں اصلاح کی گئی۔

باپ کے انتقال کے بعد بیٹے سوتیلی ماں کو تصرف میں لاتے۔ دو حقیقی بہنیں ایک وقت میں ایک مرد کے نکاح میں ہوتیں۔ بے گناہ بچیوں کو زندہ زمین میں دفن کر دیا جاتا۔ اولاد کے لئے شادی شدہ عورت دوسرے مردوں سے شوہر کی اجازت سے ملتی۔ لے پالک یا متبنّے کو مثل بیٹے کے اور اس کی بیوی کو حقیقی بہو کی طرح سمجھا جاتا۔ شراب زہر کے بغیر اور کثرت سے پی جاتی۔ سود در سود سے مقروض کی بیوی بچوں پر قبضہ کیا جاتا۔

اسلام نے ان تمام باتوں کی قطعی ممانعت کر دی۔

ایک ایک آدمی کے بے گنتی بیویاں ہوتیں۔ طلاق کو ذلیل اور حقیر

سمجھا جاتا۔ مرنے والے کے ترکہ میں لڑکوں کے مقابلہ میں لڑکیوں اور بیویوں کی کوئی حیثیت نہ تھی۔ جو لوگ دولت مند یتیموں کے نگراں ہوتے وہ بے دردی کے ساتھ ان کی ملکیت اپنے صرف میں لاتے اور بے دریغ خرچ کرتے تھے۔ یتیم لڑکیوں کے سرپرست ہوتے تو ان کے باپ کے چھوڑے ہوئے مال و زر پر مکمل قبضہ کرنے کے لئے ان یتیم لڑکیوں سے نکاح کر لیتے۔ شوہری حقوق کی ادائیگی کی پرواہ نہ کرتے بلکہ اصلی غرض ہوتی ان کی دولت پر قبضہ کرنا۔ ان خرابیوں کی اصلاح کے لئے وقتاً وقتاً قرآن مجید کی آیتیں نازل ہوتی رہیں۔ مثال کے طور پر یتیموں کے سلسلہ میں سورۂ نساء کی آیت ۳ کے علاوہ جس پر آئندہ صفحات میں بحث ہوگی اور بھی کئی آیات ہیں مثلاً

اور یتیموں کو اُن کے مال دو (اُن کے حوالہ کردو) اور اپنے (بُرے) مال کو (اُن کے) پاکیزہ مال سے نہ بدلو اور اپنے مال سے ملا کر اُن کے مال نہ کھاؤ۔ تحقیق وہ ہے گناہ بڑا (اس طرح مال کا بدل لینا۔

آیت ۲

اور (اے نبی) وہ تم سے عورتوں کے بارے میں پوچھتے ہیں کہہ دو کہ اللہ تم کو ان کے بارے میں اور ان یتیم لڑکیوں کے متعلق جن کا حکم قرآن میں سنایا جاتا ہے۔ جن کا حق تم ادا نہیں کرنا چاہتے اور (مگر) ان سے نکاح کرنے کی رغبت رکھتے ہو اور بے کس بچوں کے حق میں (وہی) حکم دیتا ہے (جو سنایا جا چکا ہے)

یتیموں کے ساتھ انصاف سے قائم رہو۔ آیت ۱۲۷

## ایک سے زیادہ بیویوں کی مشروط اجازت

اسلام میں ایک وقت میں ایک سے زیادہ بیویوں کا حکم ہرگز نہیں ہے جیسا کہ بعض غیر مسلم سمجھتے ہیں بلکہ اجازت ہے۔ حکم کے معنی ہیں کسی کام کو یقینی اور لازمی طور پر انجام دینا جیسے روزانہ نماز پڑھنا یا رمضان کے مہینے میں روزے رکھنا۔ یہ احکام ہیں جن پر عمل کرنا ہر مسلمان کا فرض ہے۔ اجازت کے معنی ہیں حالات کے تحت کسی کام کا کرنا یا نہ کرنا۔ ایک سے زیادہ بیویوں کی اجازت اسلام میں ہے مگر یہ اجازت بھی مشروط ہے یعنی اگر یہ شرط پوری کر سکتے ہو تو اجازت اور نہیں کر سکتے تو بس ایک ہی بیوی کافی ہے۔ ایک سے زیادہ بیویوں کے متعلق قرآن مجید میں سورۂ نساء کی یہ دو آیتیں ہیں:۔

۱۔ اور اگر تم کو اس بات کا ڈر ہو کہ یتیم لڑکیوں میں انصاف نہ کر سکو گے۔
تو دو دو تین تین چار چار عورتوں سے نکاح کر لو۔
لیکن اگر تم کو اس بات کا اندیشہ ہو کہ (کئی بیویوں میں) عدل (برابری کے ساتھ برتاؤ) نہ کر سکو گے (تو ایسی صورت میں) ایک بیوی کرنا۔
یا جس کے مالک ہوئے داہنے ہاتھ تمہارے (یا جو لونڈی تمہارے قبضہ میں ہے) اس پر قناعت کرنا۔
بے انصافی کے برتاؤ سے بچنے کے لئے یہ زیادہ مناسب ہے۔ (آیت ۳)

۵۱ وَإِنْ خِفْتُمْ أَلَّا تُقْسِطُوا فِي الْيَتَامَىٰ فَانكِحُوا مَا طَابَ لَكُم مِّنَ النِّسَاءِ مَثْنَىٰ وَثُلَاثَ وَرُبَاعَ ۖ فَإِنْ خِفْتُمْ أَلَّا تَعْدِلُوا فَوَاحِدَةً أَوْ مَا مَلَكَتْ أَيْمَانُكُمْ ۚ ذَٰلِكَ أَدْنَىٰ أَلَّا تَعُولُوا۔

